# سورۃ قریش

## کے کرشمات



افادات

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ

پی ایچ ڈی (امریکہ)

سورۃ قریش کے عمل کی ترتیب صفحہ نمبر 60 پر دی گئی ہے

**(اہم بات)** حتی الامکان کوشش کی گئی ہے کہ الفاظ' آیات میں کوئی غلطی نہ ہو' لیکن پھر بھی ہم ہر پل اپنے آپ کو قابل اصلاح سمجھتے ہیں۔ آپ کی تحقیقی نظر کہیں بھی کوئی غلطی یا قابل اصلاح پہلو کی طرف جائے اطلاع کیجئے' شکرگزار رہیں گے۔



# حال دل

پڑھتے پڑھتے انسان خود سوچنا شروع کر دیتا ہے اور سوچتے سوچتے زندگی کے بیتے واقعات جنہیں بظاہر وہ اہمیت نہیں دیتا، یاد آنا شروع ہوجاتے ہیں۔ پھر جب ان واقعات پر سوچتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ ہر واقعہ آئندہ اور گزشتہ زندگی کیلئے کوئی سبق ہوتا ہے۔ بس چونکہ بندہ طالب علم اور عمل کی منزل کا راہی ہے اس لئے تحقیق مزاج میں رچ بس چکی ہے۔ لہٰذا دوسروں سے سیکھنے اور سننے میں عار محسوس نہیں کرتا۔ آیئے آپ کو زندگی کے کچھ سبق اور لوگوں کے حاصل کئے ہوئے اعمال کے مشاہدات بتاتے ہیں:

ایک صاحب کہنے لگے کہ ایک دن ہمارے شہر میں بہت زیادہ بارش ہو رہی تھی اور سڑکوں پر پانی جمع تھا میں اپنی گاڑی میں ایک روڈ سے گزر رہا تھا جہاں پانی بہت زیادہ جمع تھا کہ اسی دوران میری گاڑی پانی میں پھنس کر بند ہوگئی میں نے فوراً سورۃ قریش پڑھی اور گاڑی کو سلف مارا تو گاڑی سٹارٹ ہو کر پانی سے نکل آئی۔ ایک صاحب کے گھر کی لائٹ خراب ہوگئی سورۃ قریش پڑھ کر بجلی کے میٹر پر پھونک ماری تو ان کی لائٹ ٹھیک ہوگئی۔ ایک صاحب کو معدے کے تیزابیت، قبض و گیس کا مسئلہ تھا انہوں نے کھانے کے بعد تین بار سورۃ پڑھنا شروع کی تو ان کا دیرینہ مسئلہ حل ہوگیا۔

قارئین! یہ عمل تو بظاہر چھوٹا سا ہے لیکن اس کو ہر کام میں آزمودہ پایا گیا ہے۔ بہت سے لوگ اعمال نبوی ﷺ سے مستفید ہو رہے ہیں بس بات یقین کی ہے جس کو یقین کامل مل گیا اسے سب کچھ مل گیا۔ ہم نے اعمال کے راستوں کو چھوڑ کر مال کی طرف نظریں جمائی ہوئی ہیں کہ ہمارا ہر کام صرف مال سے ہی ہوگا جو بالکل غلط ہے۔ اگر کامل یقین اور توجہ کے ساتھ اعمال کئے جائیں تو ہر کام میں اللہ تعالیٰ کی مدد حاصل ہوتی ہے۔ بہت سے لوگ اعمال سے نفع اور فائدے پا رہے ہیں۔

خواستگار اخلاص و عمل

بندہ حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی عفی اللہ عنہٗ

## آندھی اور بارش رک گئی

السلام علیکم! میرا نام محمد اسحاق ہے اور میں اسلام آباد سے آیا ہوں۔ میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ میں سورۃ قریش کو بارش رکوانے کیلئے پڑھتا ہوں اور اس کے میرے پاس 2 مشاہدات ہیں۔ ایک یہ کہ 3 دن پہلے میں اور میرا دوست راولپنڈی میں کچھ خریداری کیلئے گئے تو واپسی پر بہت تیز آندھی شروع ہوگئی اور بارش کے آثار نمایاں ہوگئے۔ میں نے سورۃ قریش پڑھنی شروع کردی اور دوست سے بھی کہا کہ تم بھی سورۃ قریش پڑھو۔ میں نے اللہ پاک سے التجاء کی کہ یااللہ! میں مغرب کی نماز G-11 جا کر پڑھنا چاہتا ہوں اس لئے بارش نہ ہو۔ اللہ پاک نے کرم فرمایا اور وہ تیز آندھی ہوا میں بدل گئی۔ جب میں G-11 پہنچا تو یکدم تیز بارش شروع ہوگئی۔ میں نے عرض کی کہ یااللہ! ابھی تو گھر بھی نہیں پہنچا اور بارش شروع ہوگئی ہے۔ ابھی صرف چند بارش کے چند قطرے ہی گرے تھے کہ بارش تھم گئی۔ میں سورۃ قریش پڑھتے ہوئے گھر پہنچ گیا اور جونہی مغرب کی نماز پڑھ کر فارغ ہوا تو تیز بارش شروع ہوگئی جو کافی دیر تک جاری رہی۔ اس کے علاوہ آج بھی ایسا ہی ہوا کہ جب میں لاہور آنے کیلئے گھر سے نکلا تو بارش ہو رہی تھی۔ میں نے اللہ تعالیٰ سے التجاء کی کہ یا باری تعالیٰ اس بارش کو روک دے میں درس میں جانا چاہتا ہوں اور اس کے ساتھ ہی سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی۔ اللہ پاک کے فضل سے بارش رک گئی اور جب میں فیض آباد پہنچ کر بس میں سوار ہوا تو پھر بارش شروع ہوگئی۔ الحمدللہ! سورۃ قریش کی یہ برکت مجھے حاصل ہوئی ہے۔ (محمد اسحاق، اسلاآباد)

## رشوت دیئے بغیر لائسنس مل گیا

السلام علیکم! میرا بیٹا دبئی میں ملازمت کیلئے گیا ہوا ہے وہاں انٹرنیشنل لائسنس بنوانے کیلئے اس نے 4 کلاسوں میں شرکت کی لیکن پاس نہ ہوا۔ انہوں نے کہا کہ مزید کلاسیں لیں یا پھر رشوت دیں جو پاکستانی لاکھ ڈیڑھ لاکھ روپے بنتے تھے۔ جب



میری بہو نے گھر میں فون کرکے پریشان صورتحال کے بارے میں بتایا تو ہم سب گھر والوں نے اپنے بیٹے کے مسئلے کی نیت سے سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی اور چند دن مسلسل پڑھتے رہے اور اس کیلئے دعا کرتے رہے۔ اللہ پاک اس سورۃ قریش کی برکت سے میرے بیٹے کا مسئلہ حل کردیا اور اسے دفتر والوں نے پاس کرکے انٹرنیشنل ڈرائیونگ لائسنس دیدیا ہے اور رشوت بھی نہیں دینی پڑی۔ (ش-ب)

## کاروبار میں برکت ہی برکت

السلام علیکم! میرا نام محمد فرقان ہے اور میں گوجرہ کا رہائشی ہوں۔ میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ تقریباً 2 سال پہلے مجھے ایک کتاب ملی جس میں حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کے بارے لکھا تھا کہ ایک شخص نے انہیں عرض کی کہ میرے گھر میں فاقہ ہے؟ تو حضرت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہر نماز کے بعد اول وآخر درود شریف کے ساتھ 7 بار سورۃ قریش پڑھا کرو۔ اس شخص نے ابھی کچھ ہی دن سورۃ قریش پڑھی تھی کہ اللہ پاک نے اپنے غیب کے خزانوں سے اس شخص کے فاقوں کی تنگی دور کردی اور اس کے گھر میں رزق کی چہل پہل ہوگئی۔ الحمدللہ! تب سے میرا بھی یہی معمول ہے اور اسکی برکت سے میرے کاروبار میں برکت ہی برکت ہے اور پیسوں کی بھی کبھی کمی نہیں ہوتی۔ سورۃ قریش کی برکت سے اللہ پاک نے مجھ پر اپنی رحمتوں کے دروازے کھول دیئے ہیں۔

(محمد فرقان، گوجرہ)

## اعمال کی برکت سے نقصان نہیں ہوا

السلام علیکم! ایک بار میں مارکیٹ سے رکشہ میں سامان رکھ کر اسکے ساتھ ساتھ آرہا تھا لیکن رش ہونے کی وجہ سے وہ رکشہ والا کہیں گم ہوگیا۔ میں بہت پریشان ہوا کہ 30 ہزار کا سامان ہے کہیں غائب ہی نہ ہوجائے۔ میں نے 11 بار سورۃ قریش پڑھ کر اس رکشہ والے کو ہدیہ کی اور ساتھ ڈھونڈتا رہا۔ الحمدللہ! کچھ دیر بعد بھائی کا فون آیا

کہ وہ رکشہ والا بلال گنج میں کھڑا مل گیا ہے۔اس طرح اعمال کی برکت سے اللہ پاک نے ہمارا نقصان نہیں ہونے دیا۔(**منصور احمد**)

## جو مرشد عنایت کرے وہی اسم اعظم ہے

ایک صاحب کہنے لگے کہ اللہ پاک نے مجھے اور میری اہلیہ کو عمرے پر جانے کی توفیق دی۔وہاں قیام کے دوران مجھے ایک دوست آ کر کہنے لگا کہ آپ میرے ساتھ چلو؟ میں نے کہا میرا پاسپورٹ تو میرے پاس نہیں ہے وہ ہمارے گروپ لیڈر کے پاس ہے۔دوست کہنے لگے پھر تو وہ ابھی نہیں مل سکے گا۔میں نے کہا کہ نہیں انشاء اللہ مل جائے گا۔میں اس دوست کے ساتھ ان کے پاس گیا اور جا کر ان سے کہا کہ مجھے پاسپورٹ چاہیے۔وہ کہنے لگے کہ آپ ہمارے صاحب کے پاس جائیں اور ان سے بات کرلیں۔مجھے حضرت جی دامت برکاتہم نے سورۃ قریش پڑھنے کا فرمایا ہوا ہے۔میں سورۃ قریش پڑھتے ہوئے ان صاحب جن کا نام خالد تھا کے پاس جا کر کہا جی مجھے میرا پاسپورٹ چاہیے؟ انہوں نے فوراً پاسپورٹ نکالا اور مجھے دے دیا۔جب میں واپس آیا تو وہ دوست کہنے لگا کہ یہ آپ کو کیسے مل گیا؟ میں نے کہا بس میرے پاس ایک اسم اعظم ہے جس کی برکت سے میرا ہر کام ہو جاتا ہے۔

آج میں سب کو ایک بات واضح بتا رہا ہوں کہ جو لوگ چاہتے ہیں کہ ہمیں اسم اعظم مل جائے میں انہیں کہتا ہوں کہ حضرت مرشدی دامت برکاتہم کی طرف سے جو بھی وظیفہ ملے وہی اسم اعظم ہے۔بس اس کو دل جمعی کے ساتھ پڑھتے رہیں اور اتنا پڑھیں کہ اپنے اوپر وارد کرلیں۔ان شاء اللہ اس کا بہت نفع ملے گا۔(**ت،ح**)

## پانی کے ذخیرے میں گاڑی سٹارٹ ہوگئی

**السلام علیکم!** اگست کے مہینے میں راولپنڈی اور اسلام آباد میں بہت تیز بارشیں ہونے کی وجہ سے جگہ جگہ پانی کھڑا ہو گیا تھا۔اسی دوران میں گاڑی میں کہیں جا رہا تھا تو آگے پانی کے ایک بہت بڑے ذخیرے میں میری گاڑی بند ہوگئی۔گاڑی کے



سائلنسر میں پانی بھر گیا جس کی وجہ سے میں بہت پریشان ہوا کہ اب گاڑی کو باہر کیسے نکالوں۔میں نے گاڑی میں بیٹھے بیٹھے سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی اور ساتھ اللہ تعالیٰ سے دعا مانگی کہ یااللہ! اس سورۃ کے طفیل مجھے اس پریشانی سے نکال۔ابھی میں نے چند ہی بار پڑھی تھی کہ ایک گاڑی والے نے اپنی گاڑی روک کر میری مدد کی اور میری گاڑی کو باہر نکالا۔جب میں نے گاڑی سٹارٹ کی تو وہ سٹارٹ نہیں ہو رہی تھی میں نے پھر پوری توجہ کے ساتھ ایک بار سورۃ قریش پڑھ کر گاڑی کے انجن پر پھونک ماردی اور پہلا سلف مارنے پر گاڑی سٹارٹ ہوگئی۔اس کے علاوہ میں سورۃ قریش کو اپنی ہر مشکل کو آسان بنانے کیلئے پڑھتا ہوں جس سے الحمدللہ! وہ کام حل ہو جاتا ہے۔(**عمر جاوید، راولپنڈی**)

## دو بندوں کے درمیان لڑائی فوراً رک گئی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**السلام علیکم!** میرا نام ارسلان حبیب ہے اور اسلام آباد سے آیا ہوں۔میرا معمول ہے کہ میں ہر نوچندی جمعرات کا درس یہاں تسبیح خانہ میں آ کر سنتا ہوں اور حضرت جی دامت برکاتہم کے عنایت کردہ وظائف سے ہم لوگ بہت زیادہ نفع حاصل کر رہے ہیں۔جس میں سے میں آپ کو اپنے ایک مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ پچھلے دنوں میں راولپنڈی میں عبقری کی ایجنسی پر کچھ خریداری کرنے گیا۔قریب ہی 2 بندوں کی زبردست لڑائی شروع ہوگئی میں نے ان کے پاس اپنی گاڑی پارک کی تھی مجھے خطرہ تھا کہ اگر یہ میری گاڑی کے اور قریب ہو گئے تو یقیناً میری گاڑی کا نقصان ہو جائے گا۔میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کیا پڑھوں جو فوراً ان کی لڑائی رک جائے۔میں نے سورۃ قریش پڑھنی شروع کردی۔جس کی برکت سے الحمدللہ! ان کی لڑائی فوراً ختم ہوگئی اور بندے بھی بچ گئے اور اللہ پاک نے میری گاڑی کی حفاظت فرمائی۔(**ارسلان حبیب، اسلام آباد**)

## انتظار کے بغیر ہی ٹرین چل پڑی

السلام علیکم! میرا نام محبوب احمد ہے۔ میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں۔ ایک بار میں نے حضرت جی دامت برکاتہم سے سکھر کے درس میں سورۃ قریش کا عمل سنا تھا۔ اسی درس میں رات ساڑھے گیارہ بجے کے قریب ہم نے حضرت دامت برکاتہم سے واپس جانے کی اجازت چاہی تو فرمایا: ابھی بیٹھو ان شاء اللہ، اللہ بآسانی پہنچادے گا اور ہم بیٹھ گئے۔ پونے بارہ بجے کا ٹرین کا وقت تھا تقریباً 12 بجے حضرت دامت برکاتہم نے اجازت دے دی۔ جب پونے گھنٹے بعد ہم سٹیشن پر پہنچے تو دیکھ کر حیران ہوگئے کہ ٹرین ابھی کھڑی تھی اور اس سے بھی زیادہ حیرت تب ہوئی جب جونہی ہم ٹرین میں سوار ہوئے تو فوراً ٹرین چل پڑی۔ اس دن سے میں نے سورۃ قریش کا عمل اپنایا ہوا ہے جس کی برکت سے اللہ پاک نے میرے روزگار میں برکت عطا فرمائی ہے۔ (محبوب احمد)

## گھنٹوں کا سفر منٹوں میں طے

السلام علیکم! میرا نام شفیق ہے اور میں لاہور کا رہائشی ہوں۔ میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ میں جب بھی گاڑی میں ہوتا ہوں تو مسلسل سورۃ قریش پڑھتا رہتا ہوں جس سے گاڑی 140 کی سپیڈ سے بھی زیادہ چلتی ہے۔ ایسے لگتا ہے کہ جیسے کوئی نادیدہ قوت گاڑی کو دھکا لگا رہی ہے اور سفر بہت جلد طے ہوجاتا ہے۔ میں نے بیرون شہر جن کے ہاں جانا ہوتا ہے وہ حیران ہوکر پوچھتے ہیں کہ آپ اتنی جلدی لاہور سے یہاں کیسے پہنچ گئے؟ اس کے علاوہ کسی کا جھگڑا یا دشمنی وغیرہ ہوتو اس کیلئے بھی سورۃ قریش کا ورد بہت مجرب عمل ہے۔ اس کے بھی میں نے کئی بار مشاہدے کئے ہیں۔ (شفیق)

## خراب گاڑی سٹارٹ ہوگئی

السلام علیکم! میرا نام غلام عباس ہے اور میں فیصل آباد کا رہائشی ہوں۔ میں آپ کو



اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ چند روز پہلے ہم کام کے سلسلہ میں ڈی غازی خان جارہے تھے کہ عصر کی نماز کا وقت ہوگیا۔ گاڑی روک کر نماز پڑھی اور جب واپس آئے تو گاڑی سٹارٹ نہیں ہورہی تھی جب بھی چابی لگاتے تو وہ گھوم جاتی تھی۔ میں نے اپنے دوست کو بغیر بتائے سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی اور ابھی 9 بار ہی پڑھی تھی کہ گاڑی سٹارٹ ہوگئی اور واپس آنے تک گاڑی نے ہمیں دوبارہ تنگ نہیں کیا۔ (غلام عباس، فیصل آباد)

## جادو جنات کا خاتمہ

السلام علیکم! ایک بار درس میں حضرت صاحب دامت برکاتہم نے فرمایا تھا کہ ہر طرح کی پریشانی کیلئے سورۃ قریش بلا تعداد پاگلوں کی طرح پڑھیں ان شاء اللہ آپ کو اس کی برکت سے بہت ناممکن کام ممکن بنادیتے ہیں۔ جب سے میں نے حضرت جی دامت برکاتہم سے سورۃ قریش کے بارے میں سنا ہے میں نے اس کو پڑھنا اپنا معمول بنایا ہوا ہے جس کے پڑھنے سے اللہ پاک نے مجھ سے ہر طرح کا سفلی جادو، قرض، جسمانی پریشانیاں اور روحانی مسائل ختم کردیئے ہیں۔ سورۃ قریش ہر پریشانی اور ہر مسئلے کیلئے بہت ہی لاجواب عمل ہے۔ اس کے اور بھی بہت سے فوائد زندگی میں ملنا شروع ہوگئے ہیں اللہ پاک ہم سب کو یقین کے ساتھ اعمال کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین! (ت،م)

## خراب فریج ٹھیک ہوگئی

السلام علیکم! میرا نام محمد ابوذر ہے اور میں کبیر والا سے آیا ہوں۔ پچھلے دنوں ایک دوست جو میرا کلاس فیلو ہے اس کی والدہ کا فون آیا اور باتوں ہی باتوں میں پتہ چلا کہ ان کے گھر کی فریج خراب ہے۔ میرے ذہن میں حکیم صاحب دامت برکاتہم کا بتایا ہوا سورۃ قریش کا عمل آیا جو اول وآخر 3 بار درود ابراہیمی پڑھ کر جس خراب چیز پر دم کریں تو وہ فوراً ٹھیک ہوجاتی ہے۔ میں نے انہیں یہی عمل کرنے کیلئے بتایا۔ دو دن

بعد وہ دوست کہنے لگا کہ یار وہ تم نے جو وظیفہ بتایا تھا الحمدللہ! اس سے فریج ٹھیک ہوگئی ہے جبکہ الیکٹریشن کہتا تھا کہ اس کی گیس ختم ہوگئی ہے۔ (محمد ابوذر، کبیر والا)

**بغیر پیسوں کے موبائل ٹھیک**

السلام علیکم! میرا نام محمد علی ہے اور میں ضلع اٹک کا رہائشی ہوں۔ میرا عرصہ دراز سے معمول ہے کہ میں ہر نو چندی جمعرات کا درس یہاں تسبیح خانہ میں آکر سنتا ہوں اور باقی درس نیٹ پر براہ راست سنتا ہوں اور ان دروس میں حضرت جی دامت برکاتہم العالیہ کے عنایت کردہ وظائف کی برکت سے مخلوق خدا کو بہت زیادہ نفع ہو رہا ہے۔ ایک درس میں حضرت جی دامت برکاتہم العالیہ نے سورۃ قریش کے فضائل اور مشاہدات بیان کئے جو مجھے بہت آسان وظیفہ لگا اور میں نے اسے پڑھنا اپنا معمول بنالیا۔ سورۃ قریش کا ایک مشاہدہ میں آپ کو بتانا چاہتا ہوں کہ میں نے ایک موبائل خریدا تھا جس میں کوئی نقص وغیرہ تھا جب میں نے اسے دکاندار کو دکھایا تو اس نے کہا اس میں سوفٹ ویئر انسٹال ہوگا اور اتنے پیسے ہوں گے۔ میں نے سوچا کیوں نہ اس پر سورۃ قریش پڑھوں۔ میں نے اول وآخر درود پاک کے ساتھ 41 بار سورۃ قریش پڑھ کر موبائل پر دم کیا تو وہ بالکل ٹھیک ہوگیا اور اب تک میرے پاس صحیح چل رہا ہے۔ (محمد علی، اٹک)

**جادو جنات کے مسائل کا حل**

السلام علیکم! میرا نام رانا طارق ہے اور میں پتوکی کا رہائشی ہوں۔ حضرت جی دامت برکاتہم العالیہ نے ہمیں جادو جنات کے مسائل کے حل کیلئے سورۃ قریش کا وظیفہ دیا تھا۔ الحمدللہ! اس کی برکت سے ہمارے بہت سے مسائل حل ہوگئے ہیں۔ ہمارے ساتھ عرصہ دراز سے مالی پریشانیاں، جادو سحر اور مختلف تکالیف تھیں۔ ہم سب گھر والے سورۃ قریش پڑھتے گئے جس کی برکت سے جو لوگ ہم سے ناراض تھے وہ خود بلانے لگ گئے۔ اس کے ساتھ ساتھ جو عرصہ دراز سے جادو جنات کے



مسائل تھے وہ بھی اللہ پاک نے اس کی برکت سے حل کر دیئے ہیں۔ میں سب حضرات سے یہی کہوں گا کہ سورۃ قریش ہر پریشانی کے حل کیلئے مجرب عمل ہے۔

(رانا طارق، پتوکی)

**خراب UPS ٹھیک ہوگیا**

السلام علیکم! میرا نام عمران رشید ہے اور میں پشاور کا رہائشی ہوں میرے اعمال کے کئی مشاہدات ہے جن میں سے سورۃ قریش کا ایک مشاہدہ بتانا چاہتا ہوں تاکہ دوسرے لوگ بھی اس سے فائدہ اٹھا سکیں۔ ہمارا UPS خراب ہوگیا تھا جس کی بیٹری ڈیڈ ہوچکی تھی جب وہ چیک کروائی تو مکینک نے کہا بیٹری کے اندر سے Cell بالکل ختم ہوگئے ہیں اور یہ بیٹری آپ کو تبدیل کرنا پڑے گی۔ میں UPS چیک کروا کر گھر واپس لے آیا اور دو تین دن UPS بند رہا۔ پھر میرے گھر والوں کے ذہن میں حضرت جی دامت برکاتہم کا درس میں ارشاد کیا ہوا سورۃ قریش کا عمل آیا تو سب گھر والوں نے ''اول و آخر 3 مرتبہ درود شریف اور 41 بار سورۃ قریش'' پڑھ کر UPS پر پھونک ماری تو وہ کچھ ہی دیر میں ٹھیک ہوگیا اور اسی دن تقریباً 7,8 گھنٹے بجلی بند رہی جس کے باوجود اس نے بالکل ٹھیک کام کیا۔ (عمران رشید، پشاور)

**الجھے ہوئے ناممکن مسائل کا آسان حل**

السلام علیکم! کچھ عرصہ پہلے مجھے کاروبار میں کروڑوں روپے کا نقصان ہوگیا تھا جس کی وجہ سے میرا بہت بڑا سرمایہ چلا گیا۔ میرے معاملات پہاڑوں میں رہنے والے قبائلی قسم کے افراد کیساتھ تھے، اس کے علاوہ کچھ حاسدین نے جادو سحر وغیرہ بھی کر رکھا تھا، مجھ پر طرح طرح کا جادو، جنات مسلط ہوتا رہا۔ ان مسائل کے حل کیلئے مجھے کوئی صورت نظر نہیں آرہی تھی۔ پھر اللہ پاک نے تسبیح خانہ کا راستہ دکھایا۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے مجھے مسلسل سورۃ قریش پڑھنے کا حکم فرمایا۔ میں نے دن رات سورۃ قریش پڑھنا شروع کر دی۔ تسبیح خانہ کا پیغام اعمال کے

ذریعے پلنے، بننے اور بچنے کا ہے۔واقعی اس سورۃ قریش کی برکت سے میرے معاملات سلجھتے گئے۔ اللہ پاک نے غیب سے مجھے جادو سے نجات دلادی اور سارا قرض بھی اتر گیا ہے۔الحمدللہ! جس طرح اللہ پاک نے ہر پریشانی سے بچایا ہے ان شاءاللہ امید ہے کہ اسی کی برکت سے میرا خاتمہ بھی ایمان پر ہوجائے گا۔

(محمد انیس گل، لاہور)

## دباؤ اور جھگڑے سے حفاظت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

السلام علیکم! میں اپنا مشاہدہ بیان کرنا چاہتا ہوں کہ حضرت جی دامت برکاتہم نے ایک بار درس میں سورۃ قریش کا عمل بتایا تھا کہ جب کوئی بندہ کسی کام کے سلسلے میں آپ پر دباؤ ڈال رہا ہو تو سورۃ قریش کی ایک تسبیح حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طفیل اس کو ہدیہ کردیں۔ میرے کاروبار میں نقصان ہوا تھا جس کی وجہ سے کچھ قرض بھی چڑھ گیا۔ ابھی پرسوں کی بات ہے کہ میں نے کسی آدمی کے پیسے دینے تھے وہ آیا اور ایک دم غصے سے بولنا شروع ہوگیا جبکہ میں نے اس بندے کو جو وقت دیا تھا وہ اس سے 2 دن پہلے ہی آگیا تھا اور غصے پر قابو نہ پاتے ہوئے چپ ہی نہیں ہو رہا تھا۔ میں نے پہلے سے 2,3 لاکھ مرتبہ سورۃ قریش پڑھی ہوئی تھی۔ اس میں سے ایک تسبیح حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طفیل میں نے اس بندے کو ہدیہ کردی اور اس دوران یہ عمل دل ہی دل میں کرتا رہا جس کی برکت سے جیسے گاڑی کو چلتے چلتے یکدم بریک لگتی ہے ویسے ہی وہ بولتے بولتے اچانک خاموش ہوگیا اور کہنے لگا باقی بات پرسوں کریں گے۔ اب میں جاؤں؟ میں نے کہا ٹھیک ہے آپ چلے جائیں۔ میرا کئی بار کا مشاہدہ ہے کہ اگر کسی کو کوئی بھی شخص کسی بھی مسئلے میں تنگ کررہا ہو، دباؤ ڈال رہا ہو یا آپ سے مخالفت رکھتا ہو تو اول وآخر درود شریف کے ساتھ ایک تسبیح سورۃ قریش کی پڑھ کر اس شخص کو ہدیہ کردیں تو وہ بندہ آپ کے ساتھ شیر و شکر ہوجائے گا۔ (م۔الف، لاہور)



## تین کیپسول کھانا مت بھولیں

السلام علیکم! میرا نام محمد قاسم ہے اور میں لاہور کا رہائشی ہوں۔ حضرت صاحب دامت برکاتہم نے ایک مرتبہ مفت میں تین کیپسول دیئے تھے۔ میں ان کا نفع بتانا چاہتا ہوں۔ کھانا کھانے کے بعد 3 کیپسول ضرور لیا کریں وہ تین کیپسول ''بسم اللہ کے ساتھ تین مرتبہ سورۃ قریش'' کے ہیں یہ پڑھنے سے پہلا نفع تو یہ ہوگا کہ جو کچھ بھی کھایا ہوگا اللہ پاک اسے شفاء بنادیں گے۔ دوسرا یہ کہ اللہ تعالیٰ آپ کا دستر خوان ہمیشہ وسیع رکھیں گے اور تیسرا یہ کہ اللہ پاک کبھی فاقہ نہیں آنے دیں گے۔ یہ میں نے جس کو بھی بتایا اسے یقینی فائدہ پہنچا۔ میرے ایک عزیز نے بہت سے لوگوں کو بھی یہ عمل بتایا جنہیں بہت فائدہ ہو رہا ہے۔ انہوں نے بتایا کہ اکثر رات کو لیٹ کھانا کھانے سے معدے کے امراض اور فوڈ پوائزننگ ہوجاتی تھی۔ انہوں نے جب سورۃ قریش کا عمل کیا تو حیران ہوکر کہنے لگے کہ اپنے حضرت دامت برکاتہم سے پوچھنا کہ یہ کیپسول کتنی پوٹینسی کے ہیں ان کا تو بہت نفع ہوا ہے۔ (محمد قاسم، لاہور)

## شدید گرمی میں سواری مل گئی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم!

السلام علیکم! میرا نام فواد بھٹی ہے اور رائیونڈ سے تھوڑا سا آگے میں ایک قصبہ میں رہتا ہوں ہے۔ میں عرصہ دراز سے تسبیح خانہ میں درس کی برکات حاصل کررہا ہوں۔ ایک بار درس میں حکیم صاحب دامت برکاتہم نے سورۃ قریش کے بارے میں ارشاد فرمایا تھا جس کا میں ایک مشاہدہ بیان کرنا چاہتا ہوں کہ جون جولائی کا مہینہ تھا میں اپنے بیوی بچوں کے ہمراہ کہیں جارہا تھا مجھے اس دوران کوئی سواری اور نہ ہی رکشہ مل رہا تھا۔ میں نے اس کیلئے اول وآخر درود شریف کے ساتھ سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی۔ اس کے پڑھنے کی برکت سے بہت جلدی مجھے سواری مل گئی۔ اس مشاہدے کے بعد میرا سورۃ قریش پر بہت پختہ یقین پیدا ہوچکا ہے کہ اب جب بھی مجھے کوئی

پریشانی ہوتو میں اول وآخر درود شریف کے ساتھ طاق تعداد میں سورۃ قریش پڑھنا شروع کردیتا ہوں جس کی برکت سے اللہ پاک وہ پریشانی فوراً ختم کردیتے ہیں۔
(فواد بھٹی، رائیونڈ)

## زندہ لوگوں کو اعمال کے ہدیہ کی فضیلت

السلام علیکم! حضرت جی دامت برکاتہم نے درس میں فرمایا تھا کہ اعمال کا ہدیہ زندہ لوگوں کو بھی کیا کریں۔ میں نے اس کا مشاہدہ کچھ اس طرح کیا کہ مجھے کچھ قرض کی پریشانی تھی میں نے اس کیلئے طاق تعداد میں درود شریف کے ساتھ 41 مرتبہ سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی جس کی برکت سے اللہ پاک نے میرا قرض کچھ ہی دنوں میں اتروادیا اور ساتھ جس بندے سے مجھے دباؤ یا لڑائی جھگڑے کا خوف ہوتو میں اسے ایک تسبیح سورۃ قریش حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طفیل ہدیہ کردیتا ہوں۔ کئی بار دیکھا ہے کہ جو بندہ طیش میں آرہا ہوتو دل ہی دل میں ہدیہ کرتے ساتھ ہی وہ بالکل ٹھنڈا ہوجاتا ہے اور تمام معاملات میرے موافق ہوجاتے ہیں۔ اعمال کا ہدیہ مردوں کے ساتھ ساتھ زندوں کو بھی کردینا چاہیے اس کی بہت فضیلت ہے۔ (م۔الف۔ن)

## گھر کی لائٹ بالکل ٹھیک ہوگئی

السلام علیکم! میرا نام حامد عارف ہے اور میں لاہور کا رہائشی ہوں۔ میرا معمول ہے کہ میں حضرت جی دامت برکاتہم کے دروس میں عنایت کردہ وظائف لوگوں میں تقسیم کرتا ہوں اور خاص طور پر وہ وظائف جن کی حضرت جی دامت برکاتہم کی طرف سے اجازت عام ہوتی ہے۔ ایک بار درس میں حضرت جی دامت برکاتہم نے سورۃ قریش کی برکات اور مشاہدات بیان کئے اور ساتھ ایک شخص کا واقعہ بھی بیان کیا تھا کہ اس کے گھر کی خراب چیزیں سورۃ قریش کے دم کرنے کی برکت سے فوراً ٹھیک ہوگئی تھیں۔ میں نے اپنے ایک دوست کو جس کی آئے دن گھر کی کوئی نہ کوئی چیز خراب ہوجاتی تھی اور وہ اس بارے میں اکثر مجھ سے بات کیا کرتا تھا میں نے اسے سورۃ



قریش والا عمل پڑھنے کیلئے بتایا اور یقین کے ساتھ خراب اشیاء پر دم کرنے کیلئے کہا۔ کچھ ہی دن بعد جب اس سے دوبارہ ملاقات ہوئی تو میں نے اس کے بارے میں پوچھا کہ اب تو کوئی چیز خراب نہیں ہوتی؟ وہ کہنے لگا کہ ہوتی تو ضرور ہیں لیکن میں آپ کا بتایا ہوا عمل سورۃ قریش والا عمل کرتا ہوں تو الحمدللہ! وہ چیز کچھ ہی دیر میں خودبخود ٹھیک ہوجاتی ہے۔ حالانکہ میں ان چیزوں پر پیسوں خرچ کرکر کے تنگ آچکا تھا اب اگر کبھی مسئلہ درپیش ہوتو میں یہی عمل کرتا ہوں جس سے میرا وہ مسئلہ حل ہوجاتا ہے۔ میرا آج کا اپنا بھی مشاہدہ ہے کہ ہمارے گھر میں لائٹ کا لوڈ مکمل طور پر پورا نہیں آرہا تھا۔ میں نے اس کیلئے بھی اول وآخر درود شریف کے ساتھ 41 بار سورۃ قریش پڑھ کر بجلی کے میٹر پر پھونک ماردی جس کی برکت سے الحمدللہ! لوڈ مکمل ہوگیا اور ہماری تمام چیزیں ٹھیک طرح سے چلنا شروع ہوگئیں۔ جب میں نے اپنے ہمسائیوں کے گھر سے پتہ کیا کہ آپ کا لوڈ ٹھیک آرہا ہے؟ تو وہ کہنے لگے کہ نہیں ہم تو صبح سے ایسے ہی بیٹھے ہوئے ہیں۔ (حامد عارف، لاہور)

## راستے کی بندش ختم

السلام علیکم! ایک صاحب جن کا نام علی اکبر ہے وہ اپنے مشاہدے کے بارے میں بیان کررہے تھے کہ میں تسبیح خانہ کے ساتھیوں کو سورۃ قریش کے فوائد بتانا چاہتا ہوں کہ بندہ جب سواری پر سوار ہو اور ساتھ مسلسل سورۃ قریش پڑھتا رہے تو اس کے دماغ پر کسی قسم کا بوجھ یا پریشانی نہیں ہوتی اور ٹریفک کا جتنا مرضی رش ہو سورۃ قریش پڑھنے سے ایسے راستہ ملتا ہے کہ بندہ سوچ ہی نہیں سکتا۔ اس بارے میں یہ میرا بہت آزمودہ عمل ہے۔ ایک بار مجھے ایمرجنسی کہاں جانا تھا جس کیلئے میں گھر سے پریشانی کی حالت میں موٹر سائیکل پر نکلا تو اسی پریشانی کے عالم میرا کئی بار ایکسیڈنٹ ہونے بچا۔ اس وقت میری زبان پر مسلسل سورۃ قریش کا ورد جاری تھا اور اللہ پاک سے دعا کررہا تھا کہ یااللہ! مجھے خیر وعافیت کے ساتھ فلاں جگہ پر پہنچادے۔ جب میں تھوڑا

سا آگے آیا تو بہت زیادہ ٹریفک جام تھی میں نے اس نیت کے ساتھ سورۃ قریش پڑھتے ہوئے رش کی طرف پھونک ماردی جس کی برکت سے اللہ پاک نے فوراً راستے کھلوا دیئے اور میں بخیر وعافیت اپنی منزل تک پہنچ گیا اور وہاں پہنچنے تک میری پریشانی بھی ختم ہو چکی تھی۔ (علی اکبر)

## اللہ نے کامیابیوں کے دروازے کھول دیئے

السلام علیکم! میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ 3,4 سال پہلے میرا بہت بڑا کاروباری نقصان ہو گیا تھا اور ساتھ کچھ اور بھی معاملات تھے جن کی وجہ سے مجھے ہر طرف سے پریشانیوں نے گھیر لیا تھا۔ اس وقت تو یہ بھی نہیں لگتا تھا کہ ایک مہینہ بھی کیسے گزرے گا۔ ہر طرف سے قرض لینے والوں کا دباؤ تھا۔ جن کے ساتھ کاروباری لین دین تھا وہ بہت سخت قسم کے لوگ تھے۔ ان کی طرف سے کچھ غنڈوں، پولیس اور کچھ اداروں کا دباؤ تھا حتیٰ کہ میں چاروں سے طرف سے بالکل مایوس اور ناامید ہو چکا تھا۔ مایوسی کے ان اندھیروں سے نکلنے کی کوئی صورت نظر نہیں آتی تھی لیکن پھر امید کی ایک کرن نظر آئی اور میں نے اول وآخر درود شریف پڑھ کر مسلسل سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی۔ اللہ پاک نے سورۃ قریش کی برکت سے میرے بگڑے ہوئے معاملات ختم کردیئے اور لاکھوں کروڑوں روپے کا قرض بھی اتر گیا ہے۔ اب جو چند ایک مسائل رہ گئے ہیں وہ بھی ان شاء اللہ اسی سورۃ کی برکت سے حل ہو جائیں گے۔ جیسی بھی بے چینی یا پریشانی ہو اس سورۃ کو زیادہ سے زیادہ پڑھیں ان شاء اللہ، اللہ پاک کامیابیوں کے دروازے کھول دے گا کیونکہ اس سورۃ میں ہر قسم کی بھوک اور خوف سے امن ہے۔ (د۔ح)

## معدے کی تیزابیت ختم کرنے کا مجرب وظیفہ

السلام علیکم! مجھے بہت عرصہ سے معدے میں تیزابیت اور جلن کی تکلیف تھی جس کیلئے حضرت جی دامت برکاتہم نے ایک درس میں ارشاد فرمایا کہ ہر کھانے کے بعد 3



بار سورۃ قریش مع اول وآخر ایک بار درود شریف پڑھنا چاہیے۔ اس کے علاوہ کھانا کھانے سے پہلے 7 بار "بسم اللہ الرحمن الرحیم اور 7 بار اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ اَلسَّلَامُ" پڑھ لینا چاہیے۔ الحمدللہ! جب سے یہ اعمال شروع کئے ہیں تب سے تمام دوائیاں اور کیپسول چھوٹ گئے ہیں۔ اب تو میں بھول ہی گیا ہوں کہ کئی ہفتوں سے دوائی نہیں کھائی۔ الحمدللہ! اسکی برکت سے جو جلن اور تیزابیت ہوتی تھی وہ ختم ہو گئی ہے اور اگر کبھی کبھار پڑھنا بھول بھی جاؤں اور کھانے کے بعد تکلیف محسوس ہو تو یاد آنے پر فوراً سورۃ قریش پڑھ لیتا ہوں اور کچھ دیر بعد وہ تکلیف دور ہو جاتی ہے۔ (ذوالفقار، لاہور)

## کرایہ نہ ہونے پر غیبی مدد

السلام علیکم! میں اپنا مشاہدہ بیان کرنا چاہتا ہوں کہ کل کی بات ہے کہ میں بس سٹاپ پر کھڑا تھا۔ میں سرکاری بس پر دفتر جاتا ہوں میرے پاس پیسے نہیں تھے جب میں بس سٹاپ پر پہنچا تو ابھی بس نہیں آئی تھی۔ میں پریشان ہوا کہ اب گھر واپس کیسے جاؤں گا۔ پھر سوچا سورۃ قریش پڑھوں اور ابھی کچھ ہی فاصلے پر گیا تھا کہ ذہن میں آیا کہ یہاں ایک دوست رہتا ہے اس کی طرف چلا جاتا ہوں۔ جب میں اس دوست کی طرف گیا تو وہ بھی نہ ملا، ایک اور دوست کو فون کیا وہ بھی نہ ملا۔ میں نے کثرت کے ساتھ سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی۔ اس دوران بس سٹاپ پر ایک بس کھڑی تھی اور میں سوچ رہا تھا کہ اس میں سوار ہوں یا نہ کیونکہ میرے پاس پیسے بالکل بھی نہیں تھے۔ اسی دوران ایک شخص موٹر سائیکل پر آ کر میرے آگے کھڑا ہو گیا۔ میں نے اس شخص کو نہیں پہچانا۔ اس نے کہا کہ دفتر نہیں جانا؟ میں نے کہا جانا ہے۔ اس نے کہا تو پھر آؤ بیٹھ جاؤ۔ میں اس کے ساتھ بیٹھ کر سیکرٹریٹ آ گیا۔ (ح۔س)

## پیٹ سے عجیب آوازیں آنا بند

السلام علیکم! میرا نام سعید احمد ہے اور میں سمن آباد لاہور کا رہائشی ہوں۔ میرے پاس حضرت جی دامت برکاتہم العالیہ کے عنایت کردہ وظائف کے بہت سے

مشاہدات وتجربات ہیں جن میں سے سورۃ قریش ایک کا مشاہدہ بیان کرنا چاہتا ہوں کہ گزشتہ جمعرات حضرت جی نے سورۃ قریش کا عمل بتایا کہ کھانا کھانے کے بعد 3 مرتبہ سورۃ قریش پڑھ لیا کریں۔ میں جب بھی درس میں بیٹھتا یا کہیں بھی موجود ہوتا تھا تو میرے پیٹ سے (عجیب قسم کی) گڑگڑ کی آوازیں آتی تھیں جو میرے ساتھ بیٹھے افراد کو بھی سنائی دیتی تھیں۔ میں نے گزشتہ جمعرات سے یہ عمل کھانا کھانے کے بعد شروع کیا تو الحمدللہ! اس عمل کی برکت سے اب آوازیں نہیں آتیں اور میرا کھانا باآسانی ہضم ہو جاتا ہے۔ (سعید احمد، سمن آباد لاہور)

## پٹرول ختم ہونے پر بھی گھر پہنچ گئے

السلام علیکم! میرا نام محمد ابوذر ہے اور میں کبیر والا سے آیا ہوں۔ چند ماہ پہلے کی بات ہے کہ میں اپنی والدہ اور بہنوں کے ساتھ اپنی زمینوں پر جارہا تھا تو راستے میں (ان دنوں CNG کی ہڑتال تھی) بھائی سی این جی ڈلوانا بھول گئے۔ اس وقت گاڑی پٹرول پر چل رہی تھی جو راستے میں ختم ہو گیا اور گاڑی راستے میں بند ہو گئی۔ میں نے بھائی کو کہا کہ گاڑی سی این جی پر کر کے دیکھو شاید سٹارٹ ہو جائے اور ساتھ ہی سب کو کہا کہ سورۃ قریش پڑھو۔ 3,4 منٹ کے عمل کی برکت سے ہم اسی CNG پر اپنے گاؤں اور پھر وہاں سے واپس گھر پہنچ گئے۔ (محمد ابوذر، کبیر والا)

## کھانا باآسانی ہضم ہو جاتا ہے

السلام علیکم! میرا نام عبدالرحیم ہے اور میں کاموکے کا رہائشی ہوں۔ میرے پاس سورۃ قریش کا ایک مشاہدہ ہے جو میں آپ کی خدمت میں پیش کرنا چاہتا ہوں کہ میرے ایک دوست کو کھانا ہضم نہ ہونے کا مسئلہ تھا وہ اکثر اس مسئلے کی وجہ سے پریشان رہتا تھا۔ میں نے انہیں اس مسئلے کے حل کیلئے سورۃ قریش اول وآخر درود شریف کے ساتھ 3 مرتبہ ہر کھانے کے بعد پڑھنے کا کہا۔ انہوں نے اس کا اہتمام کیا تو اللہ پاک نے انہیں اس مرض سے شفاء دے دی ہے اور الحمدللہ! وہ کہتے ہیں کہ



اب میرا کھانا باآسانی ہضم ہو جاتا ہے۔ (عبدالرحیم، کاموکے)

## سورۃ قریش کی برکت سے سہولتیں

السلام علیکم! میرا نام محمد وقار ہے اور میں لاہور کا رہائشی ہوں۔ میں نے سورۃ قریش کا مشاہدہ کیا ہے کہ میں جب بھی بازار خریداری کیلئے جاتا ہوں تو سورۃ قریش پڑھتا ہوا جاتا ہوں۔ جو چیز میں نے خریدنی ہو اللہ پاک وہ اچھی اور سستی دلا دیتا ہے۔ جب کبھی سواری کی حاجت ہوتی ہے تو سورۃ قریش پڑھنے سے اللہ پاک سستی اور آرام دہ سواری فراہم کر دیتا ہے۔ (محمد وقار، لاہور)

## سورۃ قریش سے بچا، بنا اور پلا

السلام علیکم! میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ کچھ عرصہ پہلے ایسے حالات پیدا ہوئے کہ میرا کروڑوں روپے کا نقصان ہو گیا۔ اپنا تو سرمایہ ڈوبا ہی ڈوبا دوسروں کا ادھار لیا ہوا سرمایہ بھی ڈوب گیا کیونکہ خشک میوہ جات کا سارا سامان باہر کے شہروں سے آتا ہے اور جن سے میں سامان منگواتا تھا وہ لوگ اپنے پیسے کسی کو نہیں چھوڑتے تھے۔ میں جو سامان منگواتا تھا اس 15,20 دن بعد پیسے دینے ہوتے تھے۔ اگر کسی کو سورۃ قریش کی برکتیں اور فائدے دیکھنے ہیں تو مجھے دیکھ لے۔ حاسدین نے مجھ پر تعویذ وغیرہ کئے اور ادھار پیسے واپس لینے والوں نے میرے پیچھے مسلح لوگ لگا دیئے جو میرے دفتر اور گھر میں آ کر دھمکیاں دیتے تھے۔ ادھر میرے پاس پیسے ختم ہو چکے تھے۔ میں نے سوچا کہ اب گزارہ کیسے ہو گا حتیٰ کہ ہر طرف سے دباؤ تھا۔ میں نے حضرت جی دامت برکاتہم سے ملاقات کی تو انہوں نے مجھے سورۃ قریش پڑھنے کا فرمایا۔ میں نے اس کا اہتمام شروع کیا اور مسلسل پڑھتا رہا۔ جس کی برکت سے الحمدللہ! 4 سال کے عرصہ میں میں نے کروڑوں روپے کا قرضہ اتار دیا اور پھر وہی کاروباری روٹین سے آگے بڑھ رہا ہوں۔ اس کی برکت سے اللہ پاک نے ہر قسم کے جادو و جنات اور تعویذوں سے محفوظ بھی فرمایا ہے۔ (ت۔ص)

## اختلاف موقع پر ہی ختم

السلام علیکم! میرا نام انیس گل ہے اور میں لاہور کا رہائشی ہوں۔ میرے پاس اعمال کے بہت سے مشاہدات ہیں جن میں سے ایک سورۃ قریش کا مشاہدہ بیان کر رہا ہوں کہ سورۃ قریش کی بہت سی برکات اور اسکے میں نے بہت سے مشاہدات دیکھے ہیں۔ ہم دو بھائیوں کا مال کے قریب مشترکہ دفتر ہے اور وہاں پر دس پندرہ لوگ لوہے کی بھٹیوں کی خریداری کیلئے آئے تو ان کے آپس میں کچھ اختلافات ہوگئے جس کے باعث صورتحال کشیدہ ہوگئی۔ جب وہ اونچا اونچا بول رہے تھے تو میں دوسری سائیڈ پر بیٹھا سورۃ قریش اس نیت سے پڑھ رہا تھا کہ یا اللہ! ان مسلمانوں کو ایک دوسرے کے شر سے بچا دے۔ میرے پڑھنے کے کچھ ہی سیکنڈ بعد وہ سب لوگ چپ ہوگئے اور ان میں سے ایک کہنے لگا یار ہم کیوں جھگڑ رہے ہیں یہ معاملہ آرام سے بھی حل ہوسکتا ہے۔ میرا کئی بار کا تجربہ ہے کہ اگر کوئی بھی شخص جھگڑ رہا ہو تو اس کی نیت سے سورۃ قریش پڑھیں تو ان شاء اللہ معاملہ وہیں اور فوراً ختم ہوجاتا ہے۔

(انیس گل، لاہور)

## رش میں بغیر سفارش کے پہلے باری آگئی

حضرت جی نے فرمایا: کل کی اپنی بات بتاتا ہوں کہ بچوں کو سکول سے چھٹی تھی گھر والوں نے کہا کہ ان کی کٹنگ کروانی ہے ادھر میرا کلینک کا ٹائم بھی تھا۔ میں نے بچوں کو ساتھ لیا اور مسلسل دعا "بِسْمِ اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ اور ساتھ سورۃ قریش پڑھتا رہا اور سوچ رہا تھا کہ چھٹی ہے ادھر حجام کی دکان پر بہت رش ہوگا بچوں کی باری کیسے آئے گی؟ میں مسلسل پڑھتا ہوا گیا۔ جب وہاں پہنچا تو واقعی بہت رش تھا خیر میں مسلسل پڑھتا رہا اور وہاں بیٹھ گیا۔ وہاں پر سب سے پہلے بغیر کچھ کہے اور سفارش کے بچوں کی کٹنگ کروا کر فارغ ہوا اور اس نے پیسے بھی سب سے کم لئے۔ یہ سب سورۃ قریش کی برکت سے ہوا ہے۔ (حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم)



## دو گروپوں میں جھگڑا فوراً ختم ہوگیا

السلام علیکم! میرا نام عبدالرحمن ہے اور میں لاہور کا رہائشی ہوں۔ میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ ایک بار میں درس سے واپس جاتے ہوئے گھر کے قریب پہنچا تو وہاں پر دو گروپوں میں لڑائی ہو رہی تھی ایک طرف 20,25 لڑکے تھے اور دوسری طرف بھی تقریباً اتنے ہی تھے اور دونوں طرف سے ایک دوسرے کو مارنے کیلئے دوڑ رہے تھے۔ میں نے کہا اچھا تم اپنا کام کرو میں اپنا کام کرتا ہوں اور کھڑے کھڑے سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی۔ مجھے یقین تھا کہ ان کی لڑائی ہرگز نہیں ہوگی۔ میں سورۃ قریش پڑھتا رہا۔ وہ لڑکے ایک دوسرے کے قریب آتے لیکن ان کی ایک دوسرے کو مارنے کی ہمت نہ ہوتی۔ کچھ ہی دیر میں ان کا جھگڑا وہیں ختم ہوگیا اور وہ گھروں کو واپس چلے گئے۔ (عبدالرحمن، لاہور)

## سورۃ پڑھنے سے نیٹ کے سگنل آگئے

السلام علیکم! میرا نام سکندر ذوالقرنین ہے میرا ایک مشاہدہ ہے کہ چند دن پہلے میں یونیورسٹی کی کمپیوٹر لیب میں بیٹھا ہوا تھا۔ ادھر سے لیکچر شروع ہونے والا تھا کہ اچانک انٹرنیٹ کے سگنل آنا بند ہوگئے۔ میں Email کھول کر بیٹھا ہوا تھا اور ابھی بند نہیں کی تھی میں اس وجہ سے پریشان تھا کہ اگر اسے ایسے ہی چھوڑ گیا تو میرا اکاؤنٹ کوئی دوسرا شخص استعمال کرسکتا ہے اگر سگنل آنے کا انتظار کرتا تو لیکچر سے چھوٹ جاتا تھا۔ میں نے اس کیلئے اول وآخر درود شریف کے ساتھ قریش 3 بار پڑھ کر کمپیوٹر پر پھونک ماری تو اسی وقت نیٹ کے سگنل آگئے اور میں اپنا کام مکمل کر کے کلاس میں چلا گیا۔

(سکندر ذوالقرنین)

## 5 ماہ سے نہ ملنے والے پیسے مل گئے

السلام علیکم! میرا نام محمد عدیل ہے میں سورۃ قریش کے مشاہدے کے بارے میں

بتانا چاہتا ہوں کہ پچھلے 5 ماہ سے ایک بندہ میرے پیسے نہیں دے رہا تھا اور مسلسل ٹال مٹول سے کام لے رہا تھا۔ جب میں 100 مرتبہ سورۃ قریش مع اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کے پاس گیا اور پیسوں کا مطالبہ کیا تو اس نے ہامی بھر لی کہ آپ کو پیسے مل جائینگے۔ میں نے کہا کہ کوئی ضمانت دے دیں؟ تو اس نے اپنے دوست کی ضمانت دیدی۔ الحمدللہ! کچھ ہی دنوں کے بعد اس نے اپنے وعدے کے مطابق میرے پیسے دے دیئے۔ اللہ پاک نے سورۃ قریش پڑھنے کی برکت سے ایسا کرم کیا ہے کہ آج مجھے سارے پیسے مل گئے ہیں۔ (عدیل)

## شدید رش صرف 2 منٹ میں ختم

السلام علیکم! میں چکوال سے آیا ہوں اور میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کیونکہ حضرت جی دامت برکاتہم کا فرمان ہے کہ اپنے مشاہدات کے بارے میں بتایا کریں تاکہ مخلوق خدا بھی اس سے نفع حاصل کر سکے۔ مجھے عموماً راولپنڈی کام کے سلسلہ میں جانا ہوتا ہے اور راجہ بازار میں بہت زیادہ رش ہوتا ہے۔ میں نے عبقری رسالہ میں سورۃ قریش کا ایک عمل پڑھا تھا جو الحمدللہ! کئی بار آزمایا ہے کہ جس وقت بھی رش میں پھنس جاتا ہوں تو مسلسل سورۃ قریش پڑھنا شروع کر دیتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ اسی وقت مجھے رش والی جگہ سے نکال دیتا ہے۔

(م۔ع، چکوال)

## اسی وقت راستہ مل جاتا ہے

السلام علیکم! ایک صاحب نے بتایا کہ میں سرکاری ملازم ہوں صبح جب دفتر جانے کیلئے نکلتا ہوں تو ملتان روڈ اعوان ٹاؤن والی سائیڈ پر بہت زیادہ رش ہوتا ہے۔ میں نے درس میں سورۃ قریش والا عمل سنا تھا الحمدللہ! جب سے اول و آخر درود شریف کے ساتھ سورۃ قریش پڑھنی شروع کی ہے اس کی برکت سے حیرت انگیز طور پر اسی وقت راستہ مل جاتا ہے اور اللہ کی رحمت سے میں دفتر وقت پر پہنچ جاتا ہوں۔ (توقیر حیدر)



## رات 1 بجے باآسانی سواری مل گئی

السلام علیکم! میرا نام محمد بلال ہے اور میں احمد پور شرقیہ بہاولپور کا رہائشی ہوں۔ میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ تسبیح خانہ میں درس میں شرکت کیلئے میں رات کو احمد پور شرقیہ سے لاہور آنے کیلئے بس اڈے پر آیا تو تمام اڈوں سے پتہ کیا کہیں سے بھی سیٹ نہیں مل رہی تھی۔ میرا چھوٹا بھائی بھی میرے ساتھ تھا میں نے اسے کہا کہ کثرت سے سورۃ قریش پڑھتے رہو۔ تمام اڈے والوں نے جواب دے دیا۔ ہمارے ساتھ کچھ ساتھی بھی تھے۔ انہوں نے ایک بس والے کی منت کی کہ کوئی فولڈنگ سیٹ دیدیں، ہم آپس میں بیٹھ کر چلے جائیں گے؟ پھر میں نے بہاولپور فون کیا وہاں نیازی ایکسپریس والوں سے بھی جواب مل گیا۔ باقی سب سے بھی، فیصل موور والوں سے بھی پتہ کیا۔ پھر آخر کار میں نے ڈائیوو بس والوں سے پتہ کیا تو کہنے لگے کہ چانس پر آجائیں رات ایک بجے سیٹ مل جائے گی۔ ہم دونوں بھائی سورۃ قریش کا ذکر کرتے رہے۔ اللہ نے مہربانی کی اور جو سیٹ 8 سو روپے میں فولڈنگ دے رہے تھے وہ ہمیں سورۃ قریش کی برکت سے کم پیسوں میں مل گئی اور الحمدللہ! ہم باآسانی لاہور پہنچ گئے۔ (محمد بلال، احمد پور شرقیہ، بہاولپور)

## قرض دار خود بخود آکر پیسے دینے لگے

السلام علیکم! میں راولپنڈی کا رہائشی ہوں۔ میں کاروبار کی وجہ سے بہت پریشان تھا جس کیلئے مجھے ایک دوست ڈھمیال والی سائیڈ پر لے گیا جہاں کوئی عامل تعویذ وغیرہ دیتا تھا اس نے نہ جانے کیسا کام پکڑا ہوا تھا کہ کہیں سے تعویذ آتا اور وہ لوگوں کو پکڑا کر پیسے لے لیتا لیکن کام کسی کا بھی نہ ہوتا۔ میں نے بھی تعویذ وغیرہ لئے لیکن میرا مسئلہ حل نہ ہوا۔ میں نے والدہ سے بات کی تو انہوں نے کہا کہ سورۃ قریش کا ورد کرو۔ میں نے اول و آخر 3 بار درود شریف کے یہ ذکر نان سٹاپ زبان پر جاری رکھا۔ جن کسٹمرز نے میرے پیسے دینے تھے وہ خود بخود آکر میرے پیسے دینا شروع ہو گئے

جس کی وجہ سے میرا کاروبار پھر اپنی اسی روٹین پر آگیا ہے جہاں پر پہلے تھا اللہ پاک نے سورۃ قریش کی برکت سے میری مالی پریشانی اور کاروباری حالات ٹھیک کردیئے ہیں۔ الحمدللہ! آج میں یہاں تسبیح خانہ میں آکر بہت خوش ہوں۔ (خ۔ن، راولپنڈی)

## سورۃ قریش کی برکت سے موٹر سائیکل ٹھیک

السلام علیکم! میرا نام نعمان ہے اور میں کراچی کا رہائشی ہوں۔ میرا ایک چھوٹا سا مشاہدہ ہے کہ پچھلے دنوں Facebook پر سورۃ قریش کی پوسٹ آئی تھی کہ اگر آپ کی کوئی بھی چیز خراب ہوجائے تو اس پر اول وآخر تین مرتبہ درود شریف اور 41 دفعہ سورۃ قریش پڑھ کر دم کریں تو ان شاءاللہ وہ چیز ٹھیک ہوجائے گی۔ پچھلے دنوں کراچی میں بہت تیز بارش ہوئی تھی جس کی وجہ سے میری موٹر سائیکل میں پانی چلا گیا تھا اور موٹر سائیکل نے تنگ کرنا شروع کردیا۔ میں نے اپنی موٹر سائیکل کی نیت کر کے لاتعداد سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی جس کی برکت سے الحمدللہ! میں موٹر سائیکل پر جہاں بھی جاتا ہوں ٹھیک پہنچ جاتا ہوں اور تنگ بھی نہیں ہوتا حالانکہ میری موٹر سائیکل بہت پرانے ماڈل کی ہے۔ (نعمان، کراچی)

## خون کی الٹیاں آنا ختم اور مسائل حل

بسم اللہ الرحمن الرحیم!

السلام علیکم! میرا نام خلیل الرحمن ہے۔ میرے کزن کو خون کی الٹیاں آتی تھیں اور وہ ٹھیک نہیں ہورہا تھا۔ اس کی اہلیہ کو درس میں سورۃ قریش کے بارے فضائل سن کر اس سورۃ پر بہت پکا یقین ہوگیا تھا۔ وہ جس مقصد کیلئے پڑھتی ہے وہ کام بآسانی حل ہوجاتا ہے اور اس نے اپنے شوہر پر سورۃ قریش کا دم کیا اور ساتھ یہاں سے دوائی استعمال کروائی تو الحمدللہ! اسے شفا مل گئی۔ (خلیل الرحمن)

## گاڑی کا انجن سیز ہونے سے بچ گیا

السلام علیکم! آج سے 2 ماہ پہلے کی بات ہے کہ میں سفر میں کہیں جارہا تھا کہ میری



گاڑی کی ہیٹ کی سوئی اوپر چلی گئی اور گاڑی خود بخود بند ہوگئی۔ میں پریشان ہوگیا کیونکہ اس میں پہلے بھی مسئلہ تھا۔ میں نے دو چار بندوں سے بات کی تو انہوں نے کہا کہ انجن سیز ہوگیا ہے اب تو نیا انجن ہی ڈالنا پڑے گا۔ میں رکشے کے ساتھ گاڑی باندھ کر واپس مکینک کی طرف آرہا تھا تو مجھے سورۃ قریش والا عمل یاد آیا جو میں پڑھنا شروع ہوگیا۔ جب مکینک کے پاس پہنچا تو اس نے پوچھا کہ اسے کیا ہوا ہے؟ میں نے کہا جو پہلے بتایا تھا۔ اس نے گاڑی کو پہلا سلف مارا تو گاڑی فوراً اسٹارٹ ہوگئی۔ عمل کی برکت سے انجن میں کچھ نقص بھی نہیں ہوا اور بغیر کسی خرچ کے گاڑی خود بخود ٹھیک ہوگئی۔ اللہ پاک نے گاڑی میں جو مسئلہ تھا وہ سورۃ قریش کی برکت سے حل کردیا۔ (ن۔ر)

## سورۃ قریش کے پانی سے نارمل ڈلیوری

السلام علیکم! میرا نام اکمل فاروق ہے اور میرا تعلق سرگودھا سے ہے۔ میرے ایک جاننے والے گلبرگ میں رہتے ہیں ان کی بیوی کو ڈاکٹروں نے آپریشن سے بچے کی پیدائش کا بتایا تھا جس کیلئے وہ پریشان تھے۔ میں نے ان کو اول وآخر درود شریف کے ساتھ 100 مرتبہ سورۃ قریش پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلانے کیلئے بتایا۔ الحمدللہ! ان کے اس عمل کرنے کی برکت سے ان کی اہلیہ کی نارمل ڈلیوری ہوئی اور بچہ بھی بہت خوبصورت پیدا ہوا ہے۔ (اکمل فاروق، سرگودھا)

## ڈرائیور نے نماز کیلئے گاڑی روک دی

السلام علیکم! میرا نام محمد بلال ہے اور میں بہاولپور کا رہائشی ہوں۔ آج جب میں احمد پور شرقیہ سے لاہور آرہا تھا تو راستے میں جب فجر کا وقت ہوا تو میں نے گاڑی والے سے کہا کہ نماز پڑھنے کیلئے گاڑی روکو؟ وہ بہانے بنانے لگا کہ جی کارپٹ روڈ ہے اگر بریک لگائی تو ایکسیڈنٹ ہونے کا خطرہ ہے یا ہوجائے گا۔ میں نے کہا بھئی جب سواری نظر آتی ہے تو فوراً گاڑی روک لیتے ہو نماز کیلئے کیوں نہیں روک رہے؟

کہنے لگا کہ مولوی صاحب! آپ تو بس ایسے ہی باتیں کر رہے ہو۔ بہر حال اس نے گاڑی نہ روکی۔ میں نے سورۃ قریش پڑھنا شروع کر دی اور مسلسل پڑھتا رہا۔ تھوڑی دیر میں ہی اللہ کریم نے اس کے دل میں ڈال دیا اور وہ بولا مولوی صاحب! آپ نماز پڑھ لیں ہم گاڑی روکنے لگے ہیں۔ (محمد بلال، احمد پور شرقیہ)

## سامان کی حفاظت کا بندوبست

السلام علیکم! میرا نام سلیم اللہ ہے اور میں پشاور کا رہائشی ہوں۔ میں سورۃ قریش کے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ میں پشاور سے ڈائیوو بس میں بیٹھ کر سورۃ قریش پڑھتا ہوا لاہور کے قریب پہنچا تو یہاں بارش بہت تیز ہو رہی تھی میرے پاس بہت زیادہ سامان تھا جس کے بھیگنے کا ڈر تھا کہ کہیں یہ سارا قیمتی سامان خراب نہ ہو جائے۔ میں سوچنے لگا کہ یہ سامان کیسے اڈے پر اتار کر سنبھالوں گا۔ ابھی میں یہ سوچ ہی رہا تھا کہ ایک دوست کا فون آیا کہ بھائی کہاں تک پہنچے ہو میں آپ کا انتظار کر رہا ہوں، یہاں بارش ہو رہی ہے آپ بے فکر رہیں میں گاڑی لے کر آ جاؤں گا جس سے آپ کا سامان خراب نہیں ہوگا۔ یہ سورۃ قریش کی برکت ہے کہ اللہ پاک نے میرا سامان بھیگنے سے بچانے کا خود بخود بندوبست کر دیا۔ (سلیم اللہ، پشاور)

## پانی میں ڈوبی گاڑی باآسانی باہر نکل آئی

السلام علیکم! میرا نام عمر امجد ہے اور میں فیصل آباد کا رہائشی ہوں اور ہر جمعرات کو حضرت جی دامت برکاتہم العالیہ کا درس سننے اور تسبیح خانہ کا فیض حاصل کرنے کیلئے یہاں آتا ہوں۔ ایک بار درس میں حضرت جی دامت برکاتہم العالیہ نے سورۃ قریش کے مشاہدات بیان کئے تھے۔ جس کے بعد میں نے بھی سورۃ قریش کو پڑھنا اپنا معمول بنا لیا ہے۔ جس کا مشاہدہ میں بتانا چاہتا ہوں کہ چار دن قبل فیصل آباد میں بہت زیادہ بارش ہو رہی تھی جو اتنی زیادہ تھی کہ میری گاڑی پانی میں ڈوب گئی یہاں تک کہ گاڑی کا انجن بھی ڈوب گیا اور گاڑی بند ہوگئی۔ میں نے سورۃ قریش اول و آخر درود



شریف کیساتھ سات بار پڑھ کر گاڑی کو سلف مارا تو وہ سٹارٹ ہوگئی اور میں باآسانی گھر پہنچ گیا۔ (عمر امجد، فیصل آباد)

## دریا میں گاڑی سمیت دوسری طرف نکل گئے

السلام علیکم! میں آپ کو اپنا واقعہ سنانا چاہتا ہوں کہ میں عید کے دوسرے یا تیسرے دن صحرا میں جو لوگ ہندو سے مسلمان ہوئے تھے انہیں ملنے کیلئے گیا اور انہیں عید بھی دینی تھی۔ ہم جب انہیں مل کر آگے کی طرف جانے لگے تو کافی دور جا کر سڑک بھول گئے۔ ہمیں وہاں ایک صحرائی نظر آیا ہم نے اس سے راستہ پوچھا؟ اس نے کہا کہ بھائی یہاں تو نہ کوئی موڑ ہے اور نہ ہی پل آپ غلط راستے پر آ گئے ہیں۔ میں نے کچھ دور نظر دوڑائی تو مجھے ڈھلوان سی نظر آئی میں نے ساتھیوں کو کہا کہ گاڑی اس ڈھلوان کی طرف لے جاؤ۔ جب وہاں پہنچے تو وہ نہر تھی میں نے اسے کہا کہ آپ پانی چیک کرو کہ کتنا ہے؟ جب وہ پانی میں اترا تو اس کی کمر سے اوپر تک پانی تھا کیونکہ ان دنوں بارشوں کا پانی دریاؤں اور نہروں میں موجود تھا۔ وہ کہنے لگے کہ کیا کرنے والے ہو؟ میں نے کہا اس پانی میں سے گاڑی گزار کر دوسری طرف چلے جاتے ہیں۔ انہوں نے کہا یہ ناممکن ہے۔ میں نے کہا آپ بس دیکھتے جاؤ۔ میں نے سورۃ قریش پڑھتے ہوئے گاڑی پانی میں ڈال دی اور نہر کے درمیان میں جا کر رک گئی۔ میں نے زور زور سے سورۃ قریش پڑھنا شروع کر دی اللہ پاک کی طرف سے مدد آئی اور میں گاڑی کو سٹارٹ کر کے آہستہ آہستہ دریا کی دوسری طرف لے گیا۔ ایک دیہاتی ہمیں بڑی حیرت سے دیکھ رہا تھا کہ یہ بندے کیا کر رہے ہیں۔ جب ہماری گاڑی اس کے قریب پہنچی تو وہ کہنے لگا کہ بھا (بھائی) یہ کیسے ہو گیا؟ اس طرح میں نے سورۃ قریش کو ہر سفر میں آسانیوں کیلئے بہت مجرب پایا ہے۔ (عمر امجد، فیصل آباد)

## سورۃ قریش کی سفارش سے کام بن گیا

السلام علیکم! میرا نام نادر امین ہے۔ حضرت جی دامت برکاتہم نے سورۃ قریش کا

عمل بتایا تھا کہ اول وآخر تین مرتبہ درودشریف کے ساتھ 11 مرتبہ سورۃ قریش پڑھ کر جس انسان سے کام لینا ہو اس کی روح کو ہدیہ کردیا جائے تو کام بن جاتا ہے۔ میرا ایک کام تھا جس کیلئے میرے پاس سیکرٹری کی سطح پر سفارش تھی اس کے باوجود میرا کام نہیں ہورہا تھا۔ مجھے بہت یقین تھا کہ وہاں سے سفارش آئے گی تو میرا کام ہوجائے گا۔ لوگ بھی کہتے تھے کہ وہاں سے سفارش کروالو تمہارا کام ہوجائے گا۔ میں اپنے کاغذات کی فائل اٹھا کر اس شخص کے پیچھے پھرتا رہتا تھا جس نے میرا کام کرنا تھا لیکن وہ بات سننے کیلئے تیار نہ تھا۔ میں نے سورۃ قریش کا عمل پڑھ کر اس شخص کی روح کو ہدیہ کیا تو ٹھیک اسی دن دو گھنٹے بعد میری فائل پر کام کرکے اس بندے نے واپس کردی اور میرا کام ہوگیا۔ (نادر امین، لاہور)

## بچوں کی پرسکون نیند کیلئے مجرب عمل

السلام علیکم! میرا کئی بار کا تجربہ ہے کہ اگر کسی کے بچے کو نیند نہ آتی ہو اور وہ رات کو سوتے وقت تنگ کرے تو اس کو گیارہ بار سورۃ قریش پڑھ کر دم کریں تو ان شاء اللہ وہ بچہ بغیر تنگ کئے آرام سے سوجاتا ہے۔ اس عمل کو میں نے ہمسائیوں سمیت بہت سے لوگوں کو بتایا ہے۔ الحمدللہ! انہیں بہت فائدہ ہوا ہے۔ آج کل اکثر بچے رات کو سوتے وقت تنگ کرتے ہیں یہ ان والدین کیلئے بچوں کی پرسکون نیند کیلئے بہت ہی مجرب عمل ہے۔ (عدنان جاوید)

## اب دوپہر کا کھانا فوراً ہضم ہوجاتا ہے

السلام علیکم! ایک صاحب نے بتایا کہ ابھی میں جب درس میں بیٹھا ہوا تھا تو پیٹ بہت بھاری محسوس ہورہا تھا دوپہر کے وقت جو کھانا کھایا تھا وہ ابھی ہضم نہیں ہوا تھا۔ دوران درس حضرت جی دامت برکاتہم نے فرمایا کہ کھانا کھانے کے بعد 3 بار سورۃ قریش پڑھنے سے کھانا ہضم ہوجاتا ہے۔ میں نے وہیں بیٹھے بیٹھے 3 بار سورۃ قریش پڑھی تو الحمدللہ! میرا کھانا ہضم ہوگیا اور اب دل کررہا تھا کہ میں لنگر کھاتا ہی جاؤں بس



دل نہیں بھر رہا تھا الحمدللہ! سورۃ قریش کی برکت سے میرا کھانا اب آسانی کے ساتھ ہضم ہوجاتا ہے۔ (توقیر حیدر)

## بغیر کسی مکینک اور پیسے خرچ کئے فریج ٹھیک

السلام علیکم! میرا نام عبدالرحیم ہے اور کاموکے کا رہائشی ہوں۔ میرا سورۃ قریش کے عمل کا کئی بار کا مشاہدہ ہے جو میں بتانا چاہتا ہوں کہ میری فریج میں شروع دن سے ہی نقص تھا۔ ایک بار وہ خراب ہوگئی اور زور زور سے ہلنے اور شور کرنے لگ گئی۔ میں نے حضرت جی دامت برکاتہم کا بتایا ہوا سورۃ قریش کا عمل اول وآخر تین مرتبہ درود شریف اور 41 مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کیا تو الحمدللہ! وہ کچھ ہی منٹوں میں ٹھیک ہوگئی۔ سورۃ قریش کی برکت سے بغیر کسی مکینک کو دکھائے اور پیسے خرچ کئے ابھی تک بالکل ٹھیک چل رہی ہے۔ (عبدالرحیم، کاموکے)

## خراب چیزیں ٹھیک ہوگئیں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

السلام علیکم! میرا نام محمد اسلم ہے۔ چند دن پہلے مجھے موبائل پر میسج کے ذریعے عبقری کی طرف سے سورۃ قریش کا عمل ملا تھا۔ اس میں لکھا تھا کہ اول وآخر 7 مرتبہ درودشریف کیساتھ 41 مرتبہ سورۃ قریش پڑھ کر خراب چیزوں پر دم کریں تو انشاءاللہ وہ ٹھیک ہوجائیں گی۔ اس دوران میری تین چیزیں موبائل، فریج اور پانی والا پمپ خراب پڑا تھا۔ میں نے یہ عمل پڑھ کر باری باری ان پر دم کیا تو الحمدللہ! وہ بالکل ٹھیک ہوگئیں۔ (محمد اسلم)

## سورۃ قریش سے پیٹ کا درد فوری ختم

السلام علیکم! میرا نام بلال احمد ہے۔ میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ 2 دن پہلے میں نے صبح کا ناشتہ کرنے کے بعد پیپسی کی بوتل پی لی جس کی وجہ سے اچانک پیٹ میں درد شروع ہوگیا۔ میں نے موٹر سائیکل پر کسی کام کیلئے جانا

تھا اسی دوران خیال آیا کہ مرشد دامت برکاتہم نے بتایا تھا کہ اگر کھانے کے بعد 3 مرتبہ سورۃ قریش پڑھ لی جائے تو کھانے میں اگر زہر بھی ملا ہو تو اثر نہیں کرتا۔ یہ میرا اپنا واقعہ ہے کہ میں نے ایک مرتبہ سورۃ قریش پڑھی اور دوسری مرتبہ پڑھتے ہوئے مجھے واضح محسوس ہوا کہ جیسے کسی نے میرا پورا درد کھینچ لیا ہے اور موٹر سائیکل پر بیٹھے بیٹھے ہی میرا درد بالکل ختم ہوگیا۔ (بلال احمد)

## لیپ ٹاپ پر 6ہزار خرچ ہونے سے بچت

السلام علیکم! میرا نام اسد مشتاق ہے اور میں لاہور کا رہائشی ہوں۔ ایک بار میرا لیپ ٹاپ خراب ہوگیا۔ میں اسے لیکر مکینک کے پاس گیا تو اس نے اسے ٹھیک کرنے کے 6ہزار روپے مانگ لئے۔ میں اتنے زیادہ پیسے سن کر لیپ ٹاپ واپس گھر لے آیا۔ جب میں تسبیح خانہ درس میں آیا تو حضرت جی دامت برکاتہم نے سورۃ قریش کے فضائل اور اس کے کرشمات کے بارے میں ارشاد فرمایا۔ میں نے گھر جا کر لیپ ٹاپ سامنے رکھ کر اس پر اول وآخر 7 مرتبہ درود شریف کیساتھ 41 مرتبہ سورۃ قریش پڑھ کر دم کیا اور اس میں ونڈو (Window) انسٹال کی تو وہ کچھ ہی دیر بعد چل گیا اور ابھی تک دوبارہ خراب نہیں ہوا۔ یہ سورۃ قریش کی برکت سے ممکن ہوا ہے۔ (اسد مشتاق، لاہور)

## دعوت ولیمہ کے کھانے میں غیبی مدد

بسم اللہ الرحمن الرحیم!

السلام علیکم! میرا نام محمد اسلم ہے اور میں جڑانوالہ کے قریب ایک چھوٹے سے گاؤں رینالہ منڈی میں رہتا ہوں۔ پچھلے سال فروری میں میرے دو بیٹوں کی شادی تھی جس کیلئے ہم نے 200 مہمانوں کو بلایا لیکن اس موقع پر تقریباً 400 سے زائد مہمان اکٹھے ہوگئے اور کھانا کم پڑ گیا (میں نے درس میں سورۃ قریش کے فضائل کے بارے میں سنا تھا) میں نے وہیں پر کھڑے کھڑے سورۃ قریش پڑھنا شروع کردی



جس کی برکت سے اللہ پاک نے کھانے میں اتنی برکت عطا فرمائی کہ 200 بندوں کا کھانا 400 افراد نے پیٹ بھر کر کھایا اور پھر بھی کھانا بچ گیا۔ (محمد اسلم، جڑانوالہ)

## سورۃ قریش پڑھی اور سواری مل گئی

السلام علیکم! میرا نام خدا بخش ہے اور میں گوجرہ کا رہائشی ہوں۔ میرے پاس تسبیح خانہ سے ملنے والے اعمال کے بہت سے مشاہدات وتجربات ہیں جن میں سے ایک سورۃ قریش کا مشاہدہ بتانا چاہتا ہوں کہ جب بھی میں نے کہیں سفر پر جانا ہو اور سواری نہ ملے تو میں اول وآخر درود شریف کے ساتھ سورۃ قریش پڑھنا شروع کردیتا ہوں۔ الحمدللہ! اس کی برکت سے اسی وقت بہت اچھی اور بہترین سواری مل جاتی ہے۔

(خدا بخش، گوجرہ)

## کالج آنے جانے کیلئے سہولت

السلام علیکم! میں سٹوڈنٹ ہوں مجھے کالج آنے جانے کیلئے بس کا انتظار کرنا پڑتا ہے جس کیلئے میں سورۃ قریش کثرت سے پڑھنا شروع کردیتا ہوں اس کے پڑھنے کی برکت سے ناں چاہتے ہوئے بھی کوئی نہ کوئی مجھے یا تو لفٹ دے دیتا ہے یا فوراً ہی کوئی بس آجاتی اور میں بآسانی اس میں سوار ہوجاتا ہوں۔ (م۔ن، لاہور)

## نہ ملنے والا شخص سورۃ قریش پڑھنے سے مل گیا

السلام علیکم! میں تبلیغی اجتماع میں شرکت کے بعد واپس آنے کیلئے کسی کا انتظار کررہا تھا۔ جس شخص کو میرے ماموں نے مجھے لینے کیلئے بھیجا تھا وہ مجھے مل نہیں رہا تھا اور نہ ہی اس کا موبائل نمبر میرے پاس تھا۔ میں نے ماموں کو فون پر پوچھا کہ مجھے کون لینے آرہا ہے اور کب تک آئے گا؟ ماموں نے کہا کہ اسے تو تمہارے پاس پہنچے تقریباً ایک گھنٹہ ہوگیا ہے۔ تم اسے ڈھونڈو وہ یہیں کہیں ہوگا۔ میرے ذہن میں حضرت جی دامت برکاتہم کا تسبیح خانہ میں ارشاد کیا ہوا سورۃ قریش کا عمل آیا کہ کسی کام میں آسانی کیلئے سورۃ قریش پڑھی جائے تو ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔ میں نے فوراً سورۃ قریش

پڑھنا شروع کر دی ابھی تین چار بار ہی پڑھی تھی کہ وہ بندہ آکر مجھے کہنے لگا کہ آپ بلال ہو؟ میں نے کہا ہاں جی! تو اس نے مجھے بتایا کہ آپ کے ماموں نے مجھے لینے کیلئے بھیجا ہے آپ ان سے فون پر بات کر لو۔ سورۃ قریش کی برکت سے وہ شخص مجھے لے کر ماموں کے گھر آ گیا۔ (بلال احمد)

## سردی اور گرمی میں من چاہی سواری

السلام علیکم! میرا نام ارشد حسین اور میں باغبانپورہ لاہور کا رہائشی ہوں۔ میں اپنے کچھ مشاہدات کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ میں اکثر رات کو اپنے کام سے لیٹ آتا ہوں اور اس کیلئے راستے میں کھڑے ہو کر سواری کا انتظار کرنا پڑتا ہے۔ میں نے درس میں سورۃ قریش کے فضائل سنے تھے کہ اپنی سواری کی آسانی کیلئے سورۃ قریش پڑھی جائے تو سفر بہت ہی بہترین ہو جاتا ہے۔ سردیوں میں سورۃ قریش پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ یا اللہ! آج سردی بہت ہے سواری کیلئے بند رکشہ مل جائے جس میں مجھے سردی نہ لگے اور اگر گرمی ہو تو میں دعا کرتا ہوں یا اللہ! گرمی بہت ہے کوئی کھلا رکشہ بھیج دے جس میں ہوا وغیرہ لگتی رہے۔ اس عمل کی برکت سے اللہ پاک میری خواہش کے مطابق مجھے سواری فراہم کر دیتا ہے۔ (ارشد حسین، لاہور)

## سورۃ قریش سے ناممکن سواری مل گئی

السلام علیکم! کچھ دن پہلے مجھے موبائل پر عبقری دفتر کی طرف سے سورۃ قریش کے عمل کا میسج ملا تھا۔ اکثر جب میں اپنے گاؤں سے شہر کیلئے نکلتا ہوں تو مجھے سواری نہیں ملتی اور بہت دیر تک اس کیلئے انتظار کرنا پڑتا ہے۔ ایک بار میں شہر آنے کیلئے کھڑا تھا اور مجھے سواری نہیں مل رہی تھی۔ اچانک مجھے سورۃ قریش والا عمل یاد آیا اور میں نے کامل یقین کے ساتھ سورۃ قریش ابھی ایک ہی بار پڑھی تھی کہ دو لڑکے ایک موٹر سائیکل پر میرے پاس سے گزرے اور آگے نکل گئے اور کچھ ہی دور جا کر موٹر سائیکل روک کر واپس میرے پاس آ کر پوچھنے لگے کہ بھائی صاحب آپ نے شہر



جانا ہے؟ میں نے کہا ہاں جی! تو ان میں سے ایک لڑکے نے خود ہی میرا بیگ اٹھا کر موٹر سائیکل پر رکھا اور ہم تینوں موٹر سائیکل پر بیٹھ کر شہر پہنچ گئے۔ یہ سب اللہ پاک کا کرم اور اعمال سے بچنے، پلٹنے اور بننے کا یقین ہے۔ (خ۔ب)

## پیٹ کا درد اور بدہضمی ختم

السلام علیکم! میرا نام محمد احسن ہے اور میں لاہور کا رہائشی ہوں۔ حضرت جی نے ایک بار درس میں ارشاد فرمایا تھا کہ جب بھی کسی کو کھانے کے بعد بدہضمی یا پیٹ درد کی شکایت ہو تو اول و آخر درود شریف کے ساتھ تین مرتبہ سورۃ قریش پڑھ لیں الحمدللہ! اس سے افاقہ ہوتا ہے۔ مجھے اکثر پیٹ میں درد اور بدہضمی کی شکایت رہتی تھی جو ادویات کھانے سے بھی دور نہیں ہو رہی تھی۔ پھر میں نے سورۃ قریش والا عمل کھانے کے بعد پڑھنا شروع کر دیا جس کی برکت سے الحمدللہ! میرے پیٹ کا درد اور بدہضمی کا دیرینہ مسئلہ ختم ہو گیا ہے۔ (محمد احسن، لاہور)

## بیروزگار کو نوکری مل گئی

السلام علیکم! میرا نام محمد الیاس ہے۔ میں پچھلے چھ سات ماہ سے جاب کیلئے مختلف کمپنیوں میں انٹرویوز دے رہا تھا جو بہت ہی اچھے ہوتے تھے لیکن سلیکشن پر آ کر کوئی نہ کوئی مسئلہ بن جاتا تھا جس کی وجہ سے مجھے ڈراپ کر دیا جاتا تھا۔ پھر میں نے حضرت حکیم صاحب سے ملاقات کی تو انہوں نے مجھے سورۃ قریش مسلسل پڑھنے کیلئے عنایت فرمائی۔ الحمدللہ! میں نے اس وقت سے سورۃ قریش پڑھنا شروع کر دی اور اس کے چوتھے ہی دن مجھے بہت ہی اچھی کمپنی میں جاب مل گئی۔ جبکہ اس وقت میرا انٹرویو کچھ ٹھیک نہیں ہوا تھا پھر بھی اللہ پاک نے سورۃ قریش کی برکت سے مجھے جاب دے دی ہے۔ (محمد الیاس، لاہور)

## سورۃ قریش سے ٹرین رکی رہی

السلام علیکم! میرا نام ظہیر احمد اور میں سکھر روہڑی سے یہاں تسبیح خانہ میں آیا ہوں۔

ایک بار حضرت جی دامت برکاتہم نے درس میں سفر کیلئے سورۃ قریش کا عمل ارشاد فرمایا تھا۔ جس کا مشاہدہ میں بیان کرنا چاہتا ہوں کہ کل جب ہم یہاں تسبیح خانہ میں آنے کیلئے گھر سے نکلے تو جس ٹرین میں ہم نے آنا تھا وہ نکل چکی تھی اور ہم کوشش کررہے تھے کہ اگلے سٹیشن پر کوئی ٹرین مل جائے۔ میں راستے میں مسلسل سورۃ قریش پڑھتا رہا اور جب ایک پل کے قریب پہنچے تو وہاں پر ٹرین بلاوجہ ہی رکی ہوئی تھی جسے دیکھ کر ہم فوراً بھاگ کر اس میں سوار ہوگئے۔ ہم نے اپنے ساتھی سے کہا کہ یہ سب سورۃ قریش کی برکت سے ممکن ہوا ہے جبکہ ایسا پہلے کبھی نہیں ہوا کہ کوئی ٹرین ایسے ہی بلاوجہ کسی جگہ پر رکی ہو۔ (ظہیر احمد، سکھر)

## بغیر ٹائم لئے 10 منٹ میں چیک اپ ہوگیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

السلام علیکم! حضرت جی اللہ تعالیٰ آپ پر کروڑوں رحمتیں نازل فرمائے کیونکہ ہم جیسوں بے شمار دکھی لوگوں کے دکھ درد دور کررہے ہیں اللہ تعالیٰ آپ کا سایہ ہم پر اسی طرح سلامت رکھے اور آپ مخلوق خدا کی خدمت کرتے رہیں۔ حضرت جی! میں آپ کو اپنے ''سورۃ قریش'' کے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتی ہوں کہ ایک بار میری طبیعت کچھ خراب ہوگئی تو میں نے اپنا چیک اپ کروانے کیلئے لیڈی ڈاکٹر کے پاس جانا تھا لیکن اس لیڈی ڈاکٹر سے دو دن پہلے ٹائم لینا پڑتا ہے پھر جاکر باری آتی ہے لیکن میری طبیعت کچھ زیادہ ہی خراب ہونے لگی تو میں بغیر ٹوکن کے ہی لیڈی ڈاکٹر کو چیک اپ کروانے کیلئے گھر سے نکل پڑی اور کلینک پہنچنے تک سارے راستے ''سورۃ قریش'' پڑھتی رہی۔ جب کلینک پر پہنچی تو وہاں پر موجود ڈاکٹر کی اسسٹنٹ صاحبہ نے کہا کہ آپ کا ٹائم تو نہیں ہے آپ نہیں مل سکتیں یہاں سب ٹائم لے کر بیٹھے ہوئے ہیں۔ میں نے انہیں کہا کہ میں پہلے جب بھی آتی ہوں تو ٹائم لے کر آتی ہوں لیکن اس بار میری طبیعت ٹھیک نہیں ہے آپ میرا چیک اپ کروادیں؟ تو انہوں نے



مجھے اوپر لیڈی ڈاکٹر کے روم کے باہر جو خالہ جی کھڑی ہوتی ہیں ان کے پاس بھیج دیا کہ آپ ان کے پاس چلی جائیں۔ میں ان کے پاس جاکر حال بتایا تو انہوں نے مجھے بغیر کسی روک ٹوک اندر جانے دیا حالانکہ وہاں پر بہت سی خواتین ٹائم لئے بیٹھی ہوئی تھیں۔ میں صرف 10 منٹ میں اپنا چیک اپ کرواکر واپس آگئی۔ یہ ''سورۃ قریش'' کی برکت سے ممکن ہوا ہے۔ اللہ پاک ہمیں اعمال سے کام لینے والا بنادے۔ آمین! (م۔الف، پشاور)

## سورۃ قریش نے زندگی ہی بدل دی

السلام علیکم! محترم جناب حکیم صاحب! امید ہے آپ خیریت سے ہوں گے۔ میں آپ کو سورۃ قریش کے کمالات کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ میں نے کچھ عرصہ قبل آپ کو ایک اپنے مسائل کے بارے میں ایک خط لکھا تھا جو اس طرح تھا (عرض ہے کہ میری روئی وغیرہ کی دکان ہے کام بالکل نہیں ہوتا کہ کرایہ دیا جائے مہربانی فرما کر کچھ وظیفہ بتائیں اور گھر کیلئے بھی کوئی وظیفہ بتائیں تاکہ اللہ تعالیٰ اپنا مکان دے اس وقت ہم کسی کے مکان میں رہ رہے ہیں) آپ دامت برکاتہم نے میرے اس خط کے جواب میں مجھے سورۃ قریش کا وظیفہ 313 بار مع بسم اللہ صبح وشام نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد مستقل مزاجی سے پڑھنے کیلئے ارشاد فرمایا تھا اور ساتھ فرمایا تھا کہ یہ وظیفہ کاروبار اور گھر کے مسائل کے حل کیلئے بہت ہی آزمودہ ہے۔ آپ کے خط کا جواب ملتے ہی میں نے اور میری اہلیہ نے یہ وظیفہ جاری رکھا اور چند ہی ہفتوں کے بعد ہی اللہ پاک نے کرم کردیا اور میری دکان پر گاہکوں کی اتنی چہل پہل ہوگئی کہ میرے اپنے پاؤں دھرنے کی جگہ نہیں رہتی اور گھر کے مسائل بھی اسی طرح سلجھ گئے کہ کبھی گمان بھی نہ تھا کہ میرے حالات سدھر پائیں گے۔ اللہ پاک آپ دامت برکاتہم کو جزائے خیر عطا فرمائے کہ آپ نے مجھے سورۃ قریش کا وظیفہ عنایت کرکے میری زندگی ہی بدل دی۔ (ن۔الف)

## سوتیلی ماں اور بیماری

السلام علیکم! حضرت حکیم صاحب آپ اللہ تعالیٰ کے فضل سے خیروعافیت سے ہوں گے۔آپ دامت برکاتہم نے فرمایا تھا کہ تمام لوگ اپنے مشاہدات کے بارے میں لکھا کریں آپ کے حکم کو مدنظر رکھتے ہوئے میں آپ کو اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتی ہوں کہ میرا مسئلہ کچھ یوں تھا کہ میری عمر 17 سال ہے اور میں اکیلی ہوں، بچپن میں میری والدہ کا انتقال ہوگیا تھا۔میری کوئی بہن اور بھائی نہیں ہے، میں سوتیلی ماں کے پاس رہتی ہوں اور وہ مجھ پر بہت ظلم کرتی ہے، ہر بات پر مارتی ہے۔ انہوں نے سکول بھی نہیں پڑھنے دیا۔گھر کا سارا کام کرتی ہوں اور میرے والد صاحب میری ماں کے پیچھے لگے ہوئے ہیں اور اتنے ظلم کرتے ہیں کہ بتا نہیں سکتی۔یہاں تک کہ میرے تین چھوٹے سوتیلے بہن بھائی بھی ہیں وہ بھی مجھ پر بہت ظلم کرتے ہیں۔میرے ماموں نے میرا رشتہ لینے سے انکار کردیا، اب کوئی بھی چارہ نہیں۔میرے والد صاحب بھی مجھ سے نہیں بولتے۔یہ خط میں نے کسی سے لکھوایا ہے اور میرے سر میں درد رہتا ہے۔ جس سے نظر کی عینک لگی ہوئی ہے اور میں گردے کی مریضہ ہوگئی ہوں، نیز موٹاپا بہت ہوگیا ہے۔ڈاکٹر کا کہنا ہے کہ اس کا آپریشن کروایا جائے لیکن میرے گھر والے مجھے دوائی بھی نہیں لے کر دیتے۔آپ رحم دلی سے میرے لیے کوئی راستہ نکالیں۔کئی دن تک روٹی کھانے کو نہیں دیتے جس سے میری بیماری اور تکلیف اور بھی بڑھ جاتی ہے۔میں اس گھر سے نجات حاصل کرنا چاہتی ہوں۔جب میرا یہ خط آپ کے پاس پہنچا تھا تو آپ دامت برکاتہم نے میرے حالات کو جانتے ہوئے مجھے بہت دردمندی کے ساتھ شفقت فرمائی اور مجھے سورۃ القریش 121 بار روزانہ تمام گھر والوں کے دل کا تصور کرکے پڑھ کر پھونکنے اور اپنے اوپر پھونکنے کیلئے بتایا تھا اور اٹھتے بیٹھتے بھی یہ سورۃ نہایت کثرت سے پڑھنے اور 90 دن تک یہ عمل کرنے کیلئے ارشاد فرمایا تھا۔آپ کا جواب ملتے ہی میں نے یہ وظیفہ



کثرت کے ساتھ پڑھنا شروع کردیا جس کے کچھ ہی دنوں میں مجھے واضح نتائج ملنا شروع ہوگئے۔جیسے جیسے میں وظیفہ پڑھتی گئی اللہ پاک نے اس وظیفے کی برکت سے مجھ پر اپنی رحمت کے دروازے کھول دیئے اور جو میری سوتیلی والدہ مجھ پر ظلم کرتی تھیں ان کا وحشیانہ رویہ پیار میں بدل گیا اور وہ ایسی ہوگئیں جیسے میری سگی ماں ہیں اور والد صاحب نے بھی مجھے بلانا اور پیار کرنا شروع کردیا اور جو سوتیلے چھوٹے بہن بھائی ہیں وہ بھی مجھے باجی کہہ کر پکارتے ہیں۔یہاں تک کہ اس سورۃ قریش کی برکت سے اللہ پاک نے میرے لئے بہت ہی اچھا رشتہ بھیجا ہے جس کو والد صاحب نے سوچ سمجھ کر ہاں کردی ہے۔میں یہ وظیفہ اب بھی جاری رکھے ہوئے ہوں اور امید کی ایک کرن پیدا ہوگئی ہے کہ اللہ پاک اسکی برکت سے میرے سارے معاملات درست سمت چلائے رکھے گا۔اللہ پاک آپ کو اور آپ کے تمام ساتھیوں کو جو آپ کے ادارے میں ہم جیسے لوگوں کے دکھوں کا مداوا بنے ہوئے ہیں ان کا سایہ ہمارے سروں پر تاقیامت سلامت رکھے۔آمین! (ش۔الف)

## کبھی کبھی عجیب الٹی سیدھی باتیں کرتے ہیں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

السلام علیکم! کے بعد عرض ہے کہ آپ دامت برکاتہم نے اپنے درس میں وظائف کے مشاہدات اور واقعات کے بارے میں لکھنے کا فرمایا تھا۔میں آپ کو سورۃ قریش کے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتی ہوں کہ میرے شوہر جو ملک سے باہر ہیں وہ کام نہیں کرتے تھے۔ان کی صحت بالکل ٹھیک ہے لیکن کام کرنے کی طرف بالکل نہیں آتے تھے اور چار ماہ پاکستان رہ کر گئے ہیں۔باہر جا کر بھی مہینہ مہینہ فارغ رہتے تھے اور ہر ماہ قرض لیکر گھر کا خرچ بھیج دیتے تھے۔کبھی عجیب الٹی سیدھی باتیں کرتے تھے اور ہر کسی پر شک رہتا تھا کہ انہیں نقصان پہنچا دے گا۔ایک بار انہوں نے مجھے بتایا تھا کہ ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے کسی چیز نے میرے دماغ کو جکڑ رکھا ہے

اور مجھے کام بھی نہیں کرنا دیتی۔ میں نے اپنے اس مسئلہ کے حل کیلئے آپ سے رابطہ کیا تو آپ دامت برکاتہم العالیہ نے روزانہ سورۃ قریش 313 بار یا 121 بار پڑھ کر تصور ہی میں اپنے شوہر کے دل پر دم کرنے اور پڑھنے کے بعد دعا کرنے کیلئے ارشاد فرمایا تھا۔ میں نے آپ دامت برکاتہم کے عنایت کردہ وظیفے کو اپنے معمولات زندگی میں شامل کرلیا اور روزانہ کثرت کے ساتھ یہ وظیفہ پڑھنا شروع کر دیا۔ اللہ پاک نے اس وظیفے کی برکت سے مجھے ان مسائل سے باہر نکال دیا اور میرے شوہر کے حالات بھی بدل گئے وہ کچھ ہی ہفتوں کے بعد مجھے خود بتانے لگے کہ مجھے اب میری مرضی کے مطابق کام مل گیا ہے اور مجھے اب کوئی مشکل وغیرہ بھی پیش نہیں آتی اور جن لوگوں سے میں نے پیسے ادھار لئے وہ بھی واپس کرنا شروع کر دیئے ہیں۔ میں نے ان کی یہ باتیں سن کر انہیں یہ وظیفہ پڑھنے کیلئے کہا کہ آپ یہ وظیفہ پڑھا کریں ان شاء اللہ، اللہ تعالیٰ مزید کرم کرے گا اور آپ کو ہر قسم کے شر سے محفوظ رکھے گا۔ (ایک بہن)

## معاشی تنگ دستی اور بہن کے رشتے کا مسئلہ

السلام علیکم! میری بڑی بہن کی منگنی آج سے تین سال پہلے ہوئی تھی اور جن سے کی تھی وہ میرے پھوپھی کے بیٹے تھے۔ اس وقت تو یہ منگنی کر دی مگر کچھ اختلافات کی بنا پر یہ رشتہ قائم رکھنے پر دل مطمئن نہیں تھا اور لڑکی بھی اس رشتے پر راضی نہیں تھی۔ میری والدہ بھی یہ رشتہ ختم کر کے ایک اور جگہ رشتہ کرنا چاہتی تھیں۔ اب جن سے کرنا چاہتی تھیں وہ رشتے میں خالہ زاد تھے۔ میں یہ چاہتی تھی کہ پھوپھی زاد سے جو منگنی کی تھی، وہ ختم ہو جائے اور کوئی بگاڑ بھی پیدا نہ ہو۔ یعنی دونوں خاندانوں کے درمیان جھگڑا بھی نہ ہو اور میرا دوسرا مسئلہ معاشی تنگی کا تھا، گھر میں بہت زیادہ تنگی تھی۔ کاروبار میں کوئی فائدہ نہیں ہو رہا تھا میرے ابو شوروم پر کام کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ دو گاڑیاں ہیں۔ مگر لگاتار دونوں کے ایکسیڈنٹ ہوتے رہتے تھے اور بہت نقصان ہو جاتا تھا لیکن جب سے آپ دامت برکاتہم کا عنایت کردہ سورۃ قریش کا وظیفہ پڑھنا شروع



کیا ہے اللہ پاک نے اپنا کرم کرنا شروع کر دیا ہے اور میری بہن کے رشتے کا مسئلہ حل ہو گیا ہے۔ جن سے میری بہن کا رشتہ طے ہوا تھا انہوں نے خود ہی اپنے گھر والوں کو کہہ دیا کہ میں وہاں رشتہ نہیں کرنا چاہتا۔ جب ان کے گھر والوں نے وجہ پوچھی تو انہوں نے کہا کہ کوئی وجہ نہیں ہے بس میرا دل وہاں مطمئن نہیں ہے اور آپ ان کو جا کر بتا دو لیکن ان سے ناراض نہیں ہونا اور رشتہ داری بھی ختم نہیں کرنی بس اتنا کہہ دینا کہ میں ابھی شادی نہیں کرنا چاہتا آپ جہاں چاہیں اپنی بیٹی کا رشتہ کر سکتے ہیں ہمیں اعتراض نہیں ہے۔ میری پھوپھی اور پھوپھا جی دونوں ہمارے گھر آئے اور آ کر انہوں نے اسی طرح ہمارے امی ابو سے بات کی تو میری امی نے کہا کہ اس میں ناراض ہونے والی کوئی بات نہیں ہے جیسے اللہ کو منظور ہے۔ اور کچھ ہی دنوں میں میری والدہ بہن کا جہاں رشتہ کرنا چاہتی تھیں وہاں ہو گیا ہے اور کچھ ہی ماہ بعد شادی بھی خیر و عافیت کے ساتھ ہو گئی ہے۔

دوسرا یہ کہ ہمارے کاروبار کا جو مسئلہ تھا وہ بھی اللہ پاک نے اس وظیفے کی برکت سے حل کر دیا ہے اور جو دو گاڑیاں آئے دن ایکسیڈنٹ کا شکار ہو جاتی تھیں اور ان سے بھاری نقصان اٹھانا پڑتا تھا اب الحمد للہ! جب سے یہ وظیفہ پڑھنا شروع کیا ہے تب سے کوئی حادثہ وغیرہ نہیں ہوا اور ان سے اچھے پیسے ملنا شروع ہو گئے ہیں۔

(ن۔الف)

## سورۃ قریش کے دو واقعات

السلام علیکم! میں سورۃ قریش کے دو واقعات بیان کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں کہ ایک بار ساتھیوں کے اصرار پر کسی مدرسے میں عالمی محفل حسن قرأت پر چلے گئے رات کے تین بجے محفل ختم ہوئی واپسی کے لیے کوئی سواری نہیں تھی پیدل چلتے ہوئے مین روڈ پر آئے تو میں نے سب ساتھیوں کو سورۃ قریش پڑھنے کیلئے کہا اور خود بھی پڑھنے لگا۔ ساتھی بہت فکر مند تھے کہ صبح ڈیوٹی پر جانا ہے اگر پیدل چلتے رہے تو

جسم وجان کا کیا حال ہوگا۔ میں خاموشی سے سورۃ قریش پڑھتا رہا اور ابھی چند میٹر ہی چلے تھے (اس دوران میں پیچھے مڑمڑ کر سواری بھی دیکھ رہا تھا) کہ ایک ٹیکسی آ کر رک گئی ڈرائیور نے بیٹھنے کو کہا مجھے اس کے لہجے سے معلوم ہوا کہ فری لے جانے کا ارادہ ہے کہ اتنے میں ساتھ والے ایک ساتھی نے پوچھ لیا کہ کتنے پیسے لوگے؟ تو اس نے 60 روپے بتائے۔ (حالانکہ رکشے میں 150 روپے میں آئے تھے) میں نے 50 روپے بول دیے۔ اس نے بیٹھنے کو کہا اور اس طرح اس سورۃ قریش کی برکت سے جلدی منزل پر واپس پہنچ گئے اور نماز فجر جماعت کے ساتھ مسجد میں آ کر ادا کی۔

دوسرا واقعہ اس طرح پیش آیا کہ بڑے بھائی عاشق رسول کنڈیارو سے بچوں سمیت تشریف لائے ہوئے تھے وہ دن کے گیارہ بجے کے قریب دواخانہ پر آنے کے لیے گھر سے نکلے تو اس کے چند لمحے بعد ہی انکے پیچھے میرا بھتیجا نکل آیا اور بھائی سڑک کراس کر کے دواخانے پر آ گئے۔ نماز ظہر کے قریب واپس گھر چلے گئے ان کے جاتے ہی میرے بچے پوچھنے آئے کہ عثمان کہاں ہے؟ میرے پوچھنے پر بتایا کہ وہ صبح سے نکلا ہوا ہے۔ یہ سن کر مجھے بہت پریشانی ہوئی میں نے فوراً دواخانہ بند کیا اور گلیوں میں ڈھونڈنے لگ گیا۔ مسجد میں اعلان کا سنا تھا کہ گمشدہ چیزوں کا اعلان کروانا جائز نہیں اس لیے اعلان سے بچ رہا تھا۔ جلدی جلدی کئی مسجدوں کے باہر آس پاس دکانداروں کو ایڈریس والے کارڈ دیکر سمجھایا کہ ایسے کوئی بچہ ملے تو اس نمبر پر اطلاع کر دینا۔ پھر اسی پریشانی میں سورۃ قریش یاد آ گئی اور پڑھنا شروع کر دی ابھی دوسری گلی سے واپسی آ رہا تھا کہ گھر سے فون آ گیا کہ عثمان مل گیا ہے۔ میں نے اللہ کا شکر ادا کیا اور گھر آیا تو سب کے چہرے اترے ہوئے تھے میری بھابھی رو رہی تھیں اور مجھے پوچھنے لگیں بھائی عثمان کہاں ہے؟ اور کہنے لگیں کہ آپ کے بھائی کا فون آیا تھا انہوں نے ایسے ہی تسلی دینے کیلئے فون کر دیا تھا کہ عثمان مل گیا ہے اور ابھی اسے ڈھونڈ رہے ہیں۔ دوسرے مہمان بھی اسے ڈھونڈنے کیلئے نکلے ہوئے تھے۔ بہر حال میں



نے بھائی کو فون کر کے پوچھا کہ عثمان کہاں ہے؟ بھائی نے بتایا کہ عثمان میرے ساتھ ہے میں خود راستہ بھول گیا ہوں۔ میں نے ان سے پوچھا اس وقت آپ کہاں ہیں اور پھر انہیں راستہ سمجھا دیا اور چند منٹ بعد وہ گھر آ گئے۔ الحمد للہ! یہ سورۃ قریش کی برکت ہے کہ اللہ پاک نے گمشدہ بچہ واپس دلا دیا۔

## سورۃ قریش کے تجربات:۔

السلام علیکم! 1993ء یا 1994ء کی بات ہے کہ مجھے اپنی والدہ کے ساتھ اللہ کی راہ میں کچھ وقت لگانے کا موقع ملا۔ جب ہم واپس آ رہے تھے تو راستے میں ایک بزرگ نے فرمایا کہ جب بھی سفر پر جانا ہو یا سواری وغیرہ کا انتظام کرنا ہو تو گیارہ بار بار سورۃ قریش پڑھ لیا کرو انشاء اللہ! بہت عافیت والا معاملہ ہوگا۔ جب ہم واپس ہوئے تو واقعی اللہ پاک کے غیبی خزانوں سے اس کے اثرات دیکھنے میں آئے۔ ہمیں ایک سوزوکی کرائے پر مل گئی جس نے 100 روپے میں جانے کی حامی بھر لی جبکہ وہاں سوزوکی والے 300،250 روپے سے کم میں جانے میں تیار نہ تھے۔

کچھ عرصہ کی بات ہے کہ کراچی میں اجتماع ہو رہا تھا۔ لانڈھی شاہ لطیف ٹاؤن میں ہم لوگ خدمت کی غرض سے اجتماع گاہ گئے۔ اتفاق یہ ہوا کہ جس گاڑی میں ہم لوگ گئے تھے وہ واپس چلی گئی۔ میں اور میں اور میرا دوست وہیں رہ گئے اور اللہ پاک کا عجیب نظام کہ کرائے کے پیسے ہم دونوں کی جیب میں نہیں تھے۔ ہم نے مشورہ کیا اور گیارہ گیارہ مرتبہ سورۃ قریش پڑھ کر پیدل چلنا شروع کر دیا ابھی تھوڑی دور چلے تھے کہ ایک سوزوکی ہمارے پاس آ کر رکی اور ہم سے پوچھا کہ کہاں جانا ہے؟ ہم نے اس کو علاقے کا نام بتایا تو وہ کہنے لگا کہ بیٹھ جاؤ میں بھی اسی طرف جا رہا ہوں۔ اس نے ہمیں گھر تک چھوڑ دیا۔ اس لیے قاضی ثناء اللہ پانی پتی فرماتے ہیں کہ میرے شیخ حضرت مرزا مظہر جانِ جاناں رحمۃ اللہ علیہ نے مجھ سے فرمایا تھا کہ تجھے جب بھی کوئی پریشانی ہو تو سورۃ قریش کو پڑھ لیا کرو۔ فرمایا کہ میں نے اس کا بار ہا تجربہ کیا اور مجرب پایا ہے۔

میرے ایک اور دوست نے اپنا تجربہ بیان کیا کہ میں KDA میں ملازم ہوں تنخواہ کوئی زیادہ اچھی نہیں تھی اور میری بیوی کا ڈلیوری کیس تھا۔ ڈاکٹر نے آپریشن تجویز کیا تھا۔ میرے پاس آپریشن کے پیسے نہیں تھے۔ میں نے سورۃ قریش کثرت سے پڑھنا شروع کر دی۔ اللہ پاک کا نظام کہ اللہ پاک نے نارمل ڈلیوری کر دی اور میں قرض سے بچ گیا۔

میرے ساتھ ایک واقعہ ہوا کہ سفر کے دوران گاڑی میں میرا موبائل نکل گیا جب میں اترنے لگا تو جیب میں دیکھا کہ موبائل نہیں ہے۔ میں نے ایک دو لوگوں سے گاڑی میں تذکرہ کیا تو وہ کہنے لگے ٹھہریئے ایک صاحب یہاں سیٹ کے اندر کچھ پھینک رہے تھے یہاں چیک کرتے ہیں اور جب میں نے دیکھا تو وہ میرا موبائل تھا۔ میں نے اللہ پاک کا لاکھ لاکھ شکر ادا کیا کہ اس نے میرا موبائل واپس دلا دیا۔ یہ سب اس سورۃ قریش کی برکت سے ممکن ہوا ہے۔ اللہ پاک ہمیں اعمال سے ملنے اور پلنے کا یقین کا عطا فرمائے۔ (ع۔ د)

## سورۃ قریش سے ملی لڑکے کو نئی زندگی

السلام علیکم! (i) سورۃ قریش جس کھانے پر پڑھ کر دم کریں تو اس کھانے میں خوب برکت ہوتی ہے۔

(ii) اگر کسی شخص نے زہر پی لیا ہو تو سورۃ قریش زعفران اور عرق گلاب سے چینی کی طشتری پر لکھ کر پانی سے دھو کر زہر خوردہ کو پلائیں ان شاء اللہ زہر کا اثر ختم ہو جائے گا۔ یہ عمل میں نے بہت سے لوگوں کو بتایا ہے جنہیں اللہ پاک نے برکت اور صحت عطا فرمائی ہے۔ اس کا میرے پاس ایک مشاہدہ ہے کہ ہمارے قریبی گاؤں میں ایک لڑکے نے محبت میں ناکامی پر گندم میں رکھنے والی گولیاں کھالی تھیں جس کی حالت غیر ہوگئی اور اسے ہسپتال لے جانے کیلئے کوئی سواری نہیں مل رہی تھی جب مجھے اس واقعہ کا علم ہوا تو میں نے گھر میں موجود زعفران پر سورۃ قریش پڑھ کر دم کیا اور اس لڑکے کے



پاس پہنچا تو اس کی حالت بہت زیادہ بگڑ چکی تھی لیکن میں نے اللہ پر کامل یقین رکھتے ہوئے اس کے منہ میں زعفران ڈالنا شروع کر دی اور تھوڑا سا پانی بھی ڈال دیا تاکہ زعفران اس کے اندر تک چلی جائے۔ اسی دوران اس لڑکے کے گھر والے کہیں سے ایک گاڑی ڈھونڈ لائے اور اس لڑکے کو گاڑی میں ڈال کر شہر کے ایک ہسپتال میں لے گئے۔ جب اسے ہسپتال لے کر پہنچے تو وہاں پر موجود ڈاکٹروں نے اسے پولیس کیس قرار دے کر اس کا علاج کرنے سے انکار کر دیا۔ یقین جانیے وہ لڑکا اسی حالت میں تقریباً دو گھنٹے تک ہسپتال میں پڑا رہا اور اسے کسی بھی ڈاکٹر نے ہاتھ تک نہ لگایا اور اس کے گھر والوں نے ڈاکٹرں کی بہت منت سماجت کی لیکن وہ بضد تھے کہ جب تک پولیس نہیں آجاتی ہم اس کو ہاتھ تک نہیں لگائیں گے لیکن جسے اللہ رکھے، وہ لڑکا کچھ ہی دیر میں خود ہی اٹھ کر بیٹھ گیا اور قے کرنا شروع کر دی اور اس کا سارا زہر اور گند باہر نکل گیا۔ اس کے گھر والوں نے اس کی حالت بہتر ہوتی دیکھی تو انہوں نے مجھے فون کر کے بتایا کہ اس نے قے کر دی ہے؟ میں نے انہیں کہا کہ آپ اللہ کے کلام پر بھروسہ رکھیں میں نے اسے سورۃ قریش کی دم کی ہوئی زعفران کھلائی تھی اس کی برکت سے یہ بالکل ٹھیک ہو جائے گا اور اس کا سارا زہر نکل گیا ہے آپ چاہو تو اسے لے کر گھر آسکتے ہو۔ جب اس لڑکے کو واپس گاؤں لے کر آئے تو اس کی حالت سنبھل چکی تھی۔ اللہ پاک نے سورۃ قریش کی برکت سے اس لڑکے کو نئی زندگی دی حالانکہ ایسی زہر آلود گولیاں کھانے سے بندہ کچھ ہی گھنٹوں میں مر جاتا ہے۔ اس لڑکے کے سب گھر والوں نے مجھے بہت دعائیں اور اللہ کا شکر ادا کرتے رہے کہ اللہ پاک نے ان کے جوان بیٹے کو موت کے منہ سے بچا لیا۔ اب وہ لڑکا بہت ٹھیک ٹھاک گاؤں میں اپنا کام وغیرہ کر رہا ہے۔ (ش۔ خ)

## نامراد لوگوں کیلئے بامراد ولی کے وظائف

السلام علیکم! ہمارے حضرت نے مختلف وظائف لکھے ہیں لیکن جو میرا آزمودہ عمل

ہے وہ یہ کہ سورۃ قریش ہر نماز کے بعد 21 مرتبہ پڑھی جائے تو اس کے بے شمار فوائد ملتے ہیں جن میں سے ایک یہ کہ جس شخص کے پاس جائیں گے آپ کا جو بھی کام ہوگا وہ اس کی برکت سے ہو جائے گا۔

مانسہرہ میں میرے پاس ایک لڑکا آیا جس کا کام بہت عرصے سے رکا ہوا تھا اور جس بندے نے اس کا کام کرنا تھا وہ ٹال مٹول کر رہا تھا اور اس کے چکر لگوا رہا تھا۔ اس نے ساری صورتحال مجھ سے بیان کی تو میں نے اسے کہا کہ تم سورۃ قریش 21 پڑھ کر اس شخص کا تصور کر کے اپنے کام کیلئے جاؤ ان شاء اللہ تمہارا کام ہو جائے گا۔ کچھ دنوں بعد وہ لڑکا دوبارہ میرے پاس آ کر بتانے لگا کہ آپ نے کیا کمال کا عمل دیا ہے الحمدللہ! اس کے پڑھنے کی برکت سے میرا بہت پرانا رکا ہوا کام ہو گیا ہے۔ جس شخص کے پاس میری فائل تھی وہ پہلے دینے کا نام نہیں لے رہا تھا لیکن جب میں اس کے پاس گیا تو اس نے میری فائل دے دی اور ساتھ کہا کہ آپ یہ فائل فلاں فلاں صاحب کے پاس جا کر مارک کروالو۔ میں سورۃ قریش پڑھتا ہوا اپنی فائل لے کر جب مذکورہ افسر ن کے پاس گیا تو انہوں نے بغیر کوئی سوال کئے میری فائل مارک کر دی اور اس طرح میرا مسئلہ حل ہو گیا۔ اب جب کبھی بھی مجھے کوئی مسئلہ یا پریشانی ہو تو میں سورۃ قریش پڑھنا شروع کر دیتا ہوں جس کی برکت سے میرا کام بن جاتا ہے۔

یہی عمل مجھ سے ایبٹ آباد کے ایک بوڑھے عالم صاحب (جن کی عمر تقریباً 70 سال ہے) نے بھی لیا جنہوں نے لوگوں کو بتانا شروع کیا تو ان کو اس کے بہت سے فوائد ملنا شروع ہو گئے۔ ان میں سے انہوں نے بتایا کہ ان کے پاس ایک شخص آیا کہ میرے گھر کے حالات بہت خراب ہیں اور گھر میں کھانے کو کچھ بھی نہیں ہے رزق میں مشکلات کا سامنا ہے۔ ان بزرگ نے اس شخص کو سورۃ قریش کثرت سے پڑھنے کا فرمایا اور دوبارہ ان سے رابطہ کرنے کو کہا۔ کچھ ہی ہفتوں کے بعد وہ شخص خوشی خوشی



دوبارہ ان کے پاس آ کر بتانے لگے کہ حضرت آپ نے کیا کمال وظیفہ عنایت فرمایا ہے اس نے میرے حالات ہی بدل کر رکھ دیئے ہیں۔ اس وظیفے کی برکت سے اللہ پاک نے مجھے بہت اچھی نوکری دلا دی ہے اور میرے گھر کے حالات سنورنا شروع ہو گئے ہیں۔ (فرقان دانش، رحیم یار خان)

## ظالم کے شر سے حفاظت کیلئے مجرب عمل

السلام علیکم! میرا نام محمد وقار ہے اور میں مری کا رہائشی ہوں۔ میں اپنے مشاہدے اور تجربات کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں: یہ عمل میرا بارہا کا آزمودہ اور مجرب ہے کہ اگر کوئی ظالم آدمی ظلم پر کمر باندھ لے اور ایذا رسانی کے درپے ہو تو یہ عمل حاضر ہے۔ دن رات میں کوئی وقت مقرر کر کے سورۃ القریش مع تسمیہ اکیس بار پڑھ کر انگشت شہادت پر دم کر کے دشمن کا تصور کر کے اس کے قلب پر چوٹ لگائیں اور یہ عمل تین بار کر کے اٹھ جائیں۔ چند روز تک کریں ان شاء اللہ فائدہ اور دشمن مغلوب ہوگا۔ یہ عمل میں نے اپنے جاننے والا کو بتایا جسے ایک شخص بہت زیادہ تنگ کر رہا تھا اور اسے مارنے کی دھمکیاں بھی دیتا تھا انہوں نے جب یہ عمل کیا تو الحمدللہ! ایک ہفتے کے اندر ہی اس شخص کا دل موم ہو گیا اور وہ اپنے کئے کی معافی مانگنے کے بعد ان سے خوش اسلوبی کے ساتھ ملنے لگا۔ (محمد وقار، مری)

## گمشدہ پیسے واپس مل گئے

السلام علیکم! حکیم صاحب میں سورۃ قریش کے حوالے سے ایک تحریر لکھنا چاہتا ہوں۔ امید ہے کہ شائع کر کے شکریہ کا موقع دیں گے۔ مکرمی! میں جنرل پریکٹس کرتا ہوں اور بنیادی طور پر میں ملٹی نیشنل کمپنی میں میڈیکل ریپ ہوں اور تقریباً 22 سال سے اس فیلڈ سے تعلق رکھتا ہوں۔ پچھلے دنوں میں ایک ڈسپنسری میں دوست ڈاکٹر کی ڈیوٹی کیلئے گیا تو میری پتلون کی خفیہ جیب میں 4000 روپے تھے۔ میں دوران ڈیوٹی ایک مرتبہ باتھ روم میں گیا جو ڈسپنسری کے اندر ہی واقع تھا۔ وہاں نا معلوم کس

طرح میرے پیسے گر گئے کہ مجھے پتہ تک نہ چلا۔ کچھ ہی دیر کے بعد میرے کمرے میں اسسٹنٹ نے آکر پوچھا کہ لگتا ہے ڈاکٹر صاحب آپ کے پیسے گر گئے ہیں جبکہ مجھے پتہ بھی نہیں تھا کہ میرے پیسے خفیہ جیب سے گر چکے ہیں۔ میں نے جب اپنی جیب دیکھی تو واقعی ہی وہ پیسے میرے تھے۔ محترم حکیم صاحب! جب اس اسسٹنٹ نے میرے پیسے واپس کئے تو میرے ذہن میں سورۃ قریش کا گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرنا یاد آ گیا اور میں نے اللہ کا شکر ادا کیا۔ کلام الٰہی سے میرے گمشدہ پیسے کس طرح مل گئے حالانکہ میرے اسسٹنٹ کی تنخواہ صرف 1500 روپے تھی اگر وہ چاہتا تو شاید مجھے میرے پیسے واپس نہ دیتا لیکن مجھے یقین ہے کہ مجھے میرے پیسے صرف کلام الٰہی کے ورد کرنے سے واپس ملے ہیں۔ اب میں ہر روز گھر سے نکلتے ہوئے سورۃ قریش کا ورد کر کے نکلتا ہوں۔

ایک تجربے کی بات لکھنا چاہتا ہوں کہ جب بھی ہم کوئی نئی چیز خریدیں تو اسی وقت اس کے کیش کے حساب سے 2.5% زکوٰۃ نکال دیں۔ جو کسی بھی مستحق کو دے دیں اس سے اللہ تعالیٰ بھی آپ کے عمل سے خوش ہوگا اور آپ کی نئی خریدی ہوئی چیز کی اللہ کی طرف سے حفاظت ہوگی۔ انشاء اللہ! یہ عمل میرا بہت ہی آزمودہ ہے۔

**(محمد رمضان، لاہور)**

## میرے بنتے ہوئے کام قارئین کی نظر

السلام علیکم! سورۃ قریش کے ذکر کا پہلے سوا لاکھ شروع کئے مجھے ابھی ایک ہفتہ ہی گزرا تھا کہ میرے اندر ایک عجیب سی بے چینی سی رہتی تھی حالانکہ پہلے ایسا کچھ نہ تھا۔ میں بہت زیادہ موڈی زندگی گزار رہی تھی مگر مجھے اس کا علم نہ تھا۔ مجھے اپنا ہر کیا ہوا کام' ہر کہی ہوئی بات ہی صحیح لگتی تھی۔ ہر ایک کو شک کی نگاہ سے دیکھتی تھی۔ میں والدین کی خدمت کرتی تھی مگر فرمانبرداری نہیں کرتی تھی، مجھ میں احساس ذمہ داری نہیں تھا۔ اگر کوئی مجھے کوئی کام کہتا تو مجھے یاد نہ رہتا اور اگر یاد بھی رہتا تو میں جان بوجھ کر کاہلی کی وجہ



سے نہ کرتی تھی حتیٰ کہ والدہ کا کام بھی۔ اگر کسی کیلئے احساس تھا یا کسی کے کہے ہوئے کا اثر لیتی تھی تو وہ میرے ابو تھے۔ شاید اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ مجھے حد سے زیادہ پیار کرتے ہیں اور میری ہر جائز خواہش اور ضد کو پورا کرتے ہیں اور میرا بے پناہ خیال رکھتے ہیں، بیمار ہونے کے باوجود بھی انہوں نے مجھے آج تک کسی کمی کا احساس نہیں ہونے دیا۔ سورۃ قریش کے پڑھنے سے مجھ میں احساس ذمہ داری کی صلاحیت اجاگر ہوئی ہے۔ میں لاڈ پیار کی وجہ سے بہت زیادہ بگڑی ہوئی ہوں۔ اس لئے میری فرمائشیں بھی سب سے زیادہ پوری ہوتی ہیں مجھ میں بے حد بے صبری ہے۔ جو کام' جو چیز جس وقت منہ سے نکالی ہے اسی وقت پورا کروانے کی عادی ہوں۔ مجھ سے کسی بھی معاملے میں صبر نہیں ہوتا اگر کام میری مرضی کا نہ ہو تو فوراً ہی غصہ میں آ جاتی ہوں مگر سورۃ قریش کے پڑھنے سے مجھ میں غصہ کی کمی اور صبر آ گیا ہے۔ ابھی حال ہی کا واقعہ نظر کرتی ہوں' ہوا کچھ یوں کہ میں کالج ٹور کے ساتھ مری گئی ہوئی تھی۔ میری والدہ کی عادت ہے کہ Season میں Off Season کے کپڑے لے کر رکھ لیتی ہیں جتنے بھی وہ لے سکیں تا کہ جب آئندہ موسم شروع ہو تو نکلوا کر سلوا لیں کیونکہ ہمارا آنا جانا لگا رہتا ہے۔ امی نے میری غیر موجودگی میں کپڑے نکالے تو چھوٹی بہنوں نے ان میں اچھے اچھے چن کر اپنے لئے نکال لئے اور میرے لئے باقی ماندہ رکھ دیئے۔ جب میں واپس آئی تو میرے امتحان شروع ہو گئے۔ امتحانات کے بعد ایک تقریب تھی تو میں نے امی سے کہا کہ مجھے نیا سوٹ سلوا کر دیں تو انہوں نے وہ کپڑے نکلوائے اور کہنے لگیں کہ اس میں سے کون سا سلواؤں؟ مجھے غصہ بہت آیا کہ سارے گھٹیا کپڑے میرے لئے رکھ دیئے ہیں۔ خیر میں چپ رہی اور تیوری دکھا کر اٹھ گئی امی بھانپ گئیں کہ نواب زادی غصے میں ہے۔ انہوں نے نہ جانے کیا چکر چلایا کہ میری چھوٹی بہن خود میرے پاس آئی اور کہنے لگی میرا یہ سوٹ تم سلوا لو۔ اس وقت تو میں نے نہیں دیکھا مگر بعد میں دیکھا کہ وہ خوبصورت لان کا سوٹ میرے نام کر گئی اور میں فوراً مکمل اٹھی اور اللہ کا لاکھ

لاکھ شکر ادا کیا کہ اس نے میری مراد بغیر کچھ کہے سنے پوری کر دی۔

میرے ابو کے ہفتے میں 3 بار ڈائیلاسز ہوتے ہیں۔ امی ان کے ساتھ جاتی ہیں اور دوپہر میں جب سب بچے پڑھنے جاتے ہیں تو میں گھر میں اکیلی ہوتی ہوں۔ عموماً میں کالج سے آ کر سو جاتی تھی اور جب بہن بھائی ٹیوشن جانے لگتے تھے تو مجھے اٹھا کر چلے جاتے تھے مگر چند بار نیند کا اتنا غلبہ ہوا کہ مجھ میں اٹھنے کی ہمت نہیں ہوتی تھی اور میں بیڈ پر لیٹے لیٹے آیۃ الکرسی ایک بار اور سورۃ قریش پڑھ کر گھر پر پھونک کر سو جاتی تھی۔ گھر کھلا پڑا رہتا تھا میں اکیلی سوئی رہتی تھی مگر اللہ تعالیٰ کی حفاظت اور سورۃ قریش کی برکت سے کچھ بھی نہیں ہوا۔ مجھے لاپرواہی کی عادت ہے۔ ایک بار میں سونے کی انگوٹھی کہیں رکھ کر بھول گئی بس مجھے یہ یاد تھا کہ میں نے جہاں بھی رکھی ہے سورۃ قریش پڑھ کر رکھی ہے۔ میں نے امی کو بھی یہی بتایا مگر امی اس وقت بے تحاشا غصہ میں تھیں کہنے لگیں جا اپنی آیۃ الکرسی اور سورہ قریش سے کہہ کہ انگوٹھی دلوا دیں۔ اللہ کی کرنی ایسی ہوئی کہ فوراً ہی دراز سے وہ انگوٹھی مل گئی۔ اس طرح اللہ تعالیٰ نے میری غیب سے حفاظت و مدد فرمائی۔

میں پہلے ہر چیز کا منفی پہلو دیکھتی تھی۔ میرے پاس ہر ایک کیلئے پہلے برائی آتی تھی اور پھر مثبت سوچ کی صلاحیت بیدار ہوتی ہے پہلے مجھے بہت سی آسان چیزیں سمجھنے میں بھی مشکل پیش آتی تھی حالانکہ میں بہت ذہین ہوں مگر سمجھ میں نہیں آتی تھی مگر اب آنے لگی ہے۔

یہ ایک عجیب سی بات ہے آپ یقین کیجئے کہ اب کلاس میں میں اگر سب سے آگے بیٹھی ہوئی ہوتی ہوں تو ایک وقت میں ٹیچر کا سبق بھی سن رہی ہوتی ہوں اور ساتھ والی سے باتیں بھی اور اگر اس کے علاوہ بھی اگر کوئی کہیں بات کر رہا ہو تو میں بتا سکتی ہوں کہ وہ کیا باتیں کر رہا ہے۔

پہلے میں نماز پڑھتی تھی یا پھر کوئی بھی عبادت کرتی تھی تو Formality کے طور پر



کرتی تھی، اس میں خشوع وخضوع نہیں ہوتا تھا مگر اب سورۃ قریش کے وظیفے کے بعد سے میں نیکی کی طرف راغب ہو گئی ہوں۔ جو بھی کام کرتی ہوں خالص دل سے اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کیلئے کرتی ہوں اور دعا مانگتے وقت میرے آنسو خود بخود نکل آتے ہیں اللہ کے عذاب سے ڈر لگنے لگا ہے۔ کوئی بھی گناہ کرنے سے پہلے دل میں خیال ضرور آتا ہے۔ نماز چاہے دن میں ایک ہی پڑھوں مگر پوری توجہ و لگاؤ سے پڑھتی ہوں۔ سورۃ البقرہ' سورۃ قریش' دو انمول خزانے پوری امت کی طرف سے استغفار' آیۃ الکرسی' اذان' سورۃ یٰسین پر میرا ٹھوس یقین ہے اور یہ میرا معمول ہیں۔ کہیں بھی کوئی کام نہ ہو رہا ہو تو سورۃ قریش پڑھنا شروع کر دیتی ہوں اور مکمل ہونے سے پہلے ہی اللہ پاک اچھے سے اچھا نواز دیتے ہیں۔ (ش۔ز)

## ظالم سے محفوظ رہنے کا عمل

السلام علیکم! میرا نام محمد ساجد سیفی ہے۔ یہ عمل اس آدمی کیلئے ہے جو بالکل بے گناہ ہو اور امن و صلح کی ہر کوشش کر چکا ہو، بھلائی اور اچھائی کی ہر کوشش کے بعد وہ آدمی جس کو ظالم بے جا تنگ کر رہا ہو تو اس کیلئے اس عمل کی اجازت ہے۔ ورنہ پچھتانا پڑے گا۔ عمل یہ ہے کہ پہلے اس عمل کی اجازت اپنے پیر و مرشد یا استاد سے لیکر شروع کریں۔ سب سے پہلے گیارہ مرتبہ آیت الکرسی' چاروں قل شریف پڑھ کر دن کے وقت قبرستان میں کسی قبر کے نزدیک بیٹھ کر اپنے اردگرد حصار کھینچ لیں پھر عمل شروع کریں۔ نو چندی اتوار یا جمعرات کو عمل شروع کریں۔ پرہیز لہسن' پیاز' دھنیا' گوشت سے کرنا ہے۔ ہر روز کوئی بھی وقت مقرر کر لیں پھر ہر روز اسی وقت جا کر عمل شروع کرنا ہے۔ بہتر وقت عصر کے بعد کا ہے۔ اگر زکوٰۃ کے بغیر بھی عمل کریں تو کام آئے گا لیکن زکوٰۃ کے بعد تو نور علی النور یعنی فوری اثرات کا حامل ہے لیکن سب سے اہم چیز کسی اللہ والے سے اس عمل کی اجازت لینی ہے۔ 313 مرتبہ سورۃ قریش اول و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر دائرہ یعنی حصار کھینچ کر

رائی یا سرسوں کے بیج پر دم کرنا ہے۔ اس کے بعد یہ بیج ظالم کی طرف پھینکنے کی دیر ہے۔ ناجائز جگہ ہرگز ہرگز استعمال نہ کریں ورنہ پچھتانا پڑے گا۔ اگر زکوۃ کے بغیر عمل کریں تو یہ طریقہ ہے کہ ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ سورۃ قریش پڑھا کریں اس عمل سے آپ پر کسی دشمنی کا کوئی اثر نہیں ہوگا۔ اس کے علاوہ اگر کوئی دشمن بار بار ناجائز تنگ کررہا ہو تو دشمنی ختم ہونے تک بعد نماز عشاء دشمن کا تصور کر کے 101 مرتبہ سورۃ قریش پڑھ کر سو جائیں۔ ان شاء اللہ بہت فائدہ ہوگا۔ میں نے یہ عمل بہت سے لوگوں کو کروایا ہے جن کے سالہا سال سے خاندانی دشمن میں مبتلا تھے ان کی دشمنیاں ختم ہوگئی ہیں۔ (محمد ساجد اللہ سیفی)

## سورۃ قریش نے زندگی ہی بدل کر رکھ دی

السلام علیکم! میرا نام قاری شریف ہے اور میں چیچہ وطنی کا رہائشی ہوں۔ میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ میں آپ دامت برکاتہم کی طرف سے عنایت کردہ سورۃ قریش کے عمل کی برکت کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ میں نے کچھ عرصہ پہلے آپ دامت برکاتہم کو اپنے گھریلو حالات اور ڈر وخوف کے بارے میں بتایا تھا کہ میرے گھر کے حالات بہت ہی زیادہ خراب، رزق میں برکت نہیں ہے اور میں اکثر رات کو سوتے ہوئے ڈر جاتا ہوں اور مجھے ایک خوف سا محسوس ہوتا رہتا ہے کہ کوئی مجھے نقصان پہنچا رہا ہے لیکن جب سے میں نے سورۃ قریش کا عمل شروع کیا ہے اللہ پاک نے اپنی رحمتوں کے دروازے ہم پر کھول دیئے ہیں۔ ہم سب گھر والے بچوں سمیت سورۃ قریش پڑھتے رہتے ہیں جس سے اللہ پاک نے ہمارا رزق وسیع کر دیا ہے اور ہر وقت رزق میں برکت رہتی ہے اور جو مجھے ڈر وخوف کا مسئلہ تھا وہ بھی حل ہوگیا ہے۔ سورۃ قریش کے وظیفے نے ہماری زندگی ہی بدل کر رکھ دی ہے۔ اللہ پاک آپ کا سایہ تا قیامت ہم سب کے سروں پر سلامت رکھے۔ آمین! (قاری شریف، چیچہ وطنی)



## کھانے میں برکت کا حیرت انگیز واقعہ

السلام علیکم! ہمارے ایک دوست کے نکاح پر 17 افراد مہمان تھے اور میزبان دس کے قریب تھے۔ ان سب افراد کیلئے 2 کلو مرغی کا گوشت پکایا گیا تھا جس سے صاف نظر آرہا تھا کہ یہ کھانا کم پڑ جائے گا۔ میں نے یہ صورتحال دیکھتے ہوئے سورۃ قریش کا ورد کر کے کھانے پر دم کر دیا اور کچھ ساتھی مسلسل سورۃ قریش پڑھتے رہے جس کی برکت سے الحمدللہ! سب لوگوں نے پیٹ بھر کر کھانا کھایا اور پھر بھی کھانا بچ گیا حتیٰ کہ اگلے دن صبح ناشتہ بھی اسی کھانے سے کیا جو بہت حیرت انگیز مشاہدہ ہے۔

## ولیمے کا سالن بھی بچ گیا......!

انہی دوست کے ولیمے پر بھی مہمان زیادہ آگئے جنہیں دیکھ کر بہت پریشانی ہوئی کہ مہمان زیادہ ہیں اور کھانے کا انتظام تو کم ہوگیا ہے۔ ہم میں سے ایک صاحب نے سورۃ قریش پڑھنا شروع کر دی اور مسلسل کھانے پر پھونک مارتے رہے۔ سب مہمانوں نے تسلی سے کھانا کھایا اور کھانا بچا کر گھر بھی لے گئے اور پھر لوگوں کے گھروں میں بھی دیا۔ (ع۔الف)

## سورۃ قریش کا خاص عمل

السلام علیکم! محترم حکیم صاحب آپ نے حکم فرمایا تھا کہ اپنے خاص تجربات ''عبقری'' کے حوالہ سے تحریر کروں۔ جس کو مدنظر رکھتے ہوئے میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ مجھے پاسپورٹ بنوانا تھا جس کیلئے پاسپورٹ آفس گیا تو وہاں اتنی بڑی لائن تھی کہ بازار کی سڑک تک لمبی لائن لگی ہوئی تھی اور لوگوں نے کہا کہ ہمارے دوستوں نے پاسپورٹ بنوائے تھے جن کا چار پانچ بجے نمبر آتا ہے ہم 8 بجے آئے تھے کیونکہ ہمارے علاقے میں صرف پاسپورٹ کیلئے ایک ہی آفس تھا۔ میں لائن دیکھ کر واپس آگیا کیونکہ کچھ مریضوں کے فون بھی آرہے تھے۔ دوسرے دن میں نے دو رکعت نماز صلوٰۃ الحاجات اور 21 مرتبہ سورۃ قریش پڑھی اور راستہ میں

سورۂ قریش پڑھتا ہوا پاسپورٹ آفس گیا تو اُس دن بھی لائن ایسی کہ لوگ کہتے تھے جب سے آئے ہیں وہیں کھڑے ہیں۔ میں نے کہا اچھا میں اوپر جا کر دیکھتا ہوں لوگوں نے کہا جائیے' میں اوپر گیا تو دروازے پر گیٹ کیپر نے پوچھا کہاں جا رہے ہیں؟ میں نے کہا ڈائریکٹر صاحب سے ملنا ہے۔ گیٹ کیپر نے کہا صاحب آپ آگے بیٹھ جائیں (پاسپورٹ بنانے کیلئے ڈائریکٹر کو تو ملنا ہی ہوتا ہے) وہاں پانچ آدمی بیٹھے ہوئے تھے اور اِدھر دوسری طرف دیکھا تو پورا ہال سفارشیوں سے بھرا ہوا تھا۔ ابھی میں بیٹھا ہی تھا کہ ایک مریض کا فون آ گیا اور میں نے اس سے فون پر بات کرنا شروع کر دی۔ میری گفتگو سن کر سامنے بیٹھا ایک کلرک پوچھنے لگا کہ صاحب آپ ڈاکٹر ہیں؟ میں نے کہا ہاں۔ وہ کلرک کہنے لگا کہ بس یہ چار پانچ خواتین ہیں انہیں فارغ کر کے آپ کا کام کرتا ہوں اور 10 منٹ بعد کلرک نے مجھے بلایا میرے کام کا پراسس شروع ہوا اور تھوڑی دیر میں مَیں فارغ ہو گیا۔ میں نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ بغیر کسی سفارش اور اتنی جلدی میرا کام ہو گیا ہے۔ یہ اللہ تعالیٰ کے کلام کی برکت سے ممکن ہوا ہے۔

اسی وظیفہ کو ایک اور جگہ آزمایا کہ میں نے کسی علاقے میں کلینک کیلئے دکان لی اور میرا پروگرام تھا کہ یہاں سیکنڈ ٹائم بیٹھوں گا لیکن کچھ عرصہ بعد وہاں پر کام کی پراگرس بہت کم رہی اور لوگوں کا رخ اس پلازہ کی طرف نہیں تھا اسی لئے میں نے دکان چھوڑ دی میرے چھوڑنے پر دکان کا مالک پیسے واپس نہیں کر رہا تھا جو سیکیورٹی کے طور پر میں نے اسے دیئے تھے۔ مالک دکان کہتا تھا کہ جب تک دوسرا آدمی نہیں آئے گا پیسے واپس نہیں ہونگے۔ میں نے اسی طرح دو رکعت نماز حاجت پڑھی اور 21 دفعہ سورہ قریش پڑھی تو اللہ پاک نے میرا مسئلہ حل کر دیا اور اس دکان کے مالک نے خود بخود مجھے بلا کر پیسے واپس کر دیئے۔ **(ڈاکٹر محمد شعیب ملک، ایبٹ آباد)**

**نقصان اور مصیبت سے بچت**

السلام علیکم! میں اپنے مشاہدے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ پچھلے سال کی



بات ہے مجھے شناختی کارڈ بنوانے کی ضرورت پیش آئی تو ہمارے ہاں نادرا کے دفاتر میں شناختی کارڈ کیلئے بہت لمبی لمبی قطاریں بنتی ہیں اور گھنٹوں باری کے انتظار کیلئے کھڑا ہونا پڑتا ہے۔ میں بھی تقریباً سہ پہر ساڑھے تین بجے گیا اور اللہ کا نام لے کر قطار میں کھڑا ہو گیا۔ انسان کی فطرت ہے کہ جب مصیبت پورے زوروں پر ہوتی ہے اور آدمی بے بس ہو جاتا ہے تو پھر اللہ کی طرف رجوع کرتا ہے۔ میں بھی جب کھڑے کھڑے تھک کر چور ہو گیا اور کمر کے مہرے جواب دینا شروع ہو گئے تو میں نے ''سورۃ قریش'' کا ورد شروع کر دیا۔ قطار کے بڑھنے کی رفتار جو کچھوے کی رفتار سے بھی دس گناہ آہستہ تھی وہی رہی مگر سورۃ قریش کا ایک کرشمہ ہوا کہ دفتر کے بند ہونے کا وقت دس بجے تھا اور جوں جوں وقت قریب آتا جا رہا تھا میری حالت مزید بری ہوتی جا رہی تھی۔ میں نے سورۃ قریش کا ورد مسلسل جاری رکھا۔ الحمدللہ! اس کا یہ نتیجہ ہوا کہ پورے دس بجے آخری ٹوکن تھا اور میں کھڑکی پر پہنچ گیا اور بآسانی سارے معاملات ہو گئے۔ مجھ سے پیچھے جتنے بھی افراد کھڑے تھے بے چارے سارے گالیاں دیتے رہ گئے چونکہ وقت ہی ختم ہو چکا تھا۔

دوسرا مشاہدہ اس طرح ہوا کہ چار سال قبل کی بات ہے عید کا دن تھا ہم میانی صاحب قبرستان سے فاتحہ خوانی کر کے گھر واپس جا رہے تھے ہم گاڑی میں چھ افراد تھے اور ہمارے ماموں گاڑی چلا رہے تھے۔ ہوا کچھ اس طرح کہ یوٹرن سے ہم نے گاڑی موڑنی تھی اور ہم سے آگے ایک گاڑی اور بھی تھی۔ رش کم ہوا، ہم سے آگے والی گاڑی تھوڑا سا آگے بڑھی، پھر ہم نے گاڑی بڑھائی انہوں نے ایک دم بریک لگائی تو ماموں نے بھی بریک لگانا چاہی مگر اللہ کا کرنا کہ پاؤں بریک پر پڑنے کی بجائے ایکسلیٹر پر پڑ گیا اور ہماری گاڑی ان کی گاڑی میں کافی رفتار سے جا کر لگی اور ان کا بمپر پچک گیا۔ انہوں نے ہماری گاڑی ایک طرف کروائی اور اچانک گاڑی کی فرنٹ سیٹ سے ایک نوجوان نکلا اور اس نے پستول نکالا تو میرا اور بھائی کا سانس تو اوپر کا

اوپر اور نیچے کا نیچے رہ گیا۔ خیر ہمیں واپس گاڑی کے اندر بٹھا دیا گیا اور ہم نے سورۃ قریش کا ورد شروع کر دیا۔ انہوں نے اپنے بڑوں کو بلانے کیلئے اِدھر اُدھر فون ملائے۔ اس دوران ہم مسلسل سورۃ قریش پڑھ رہے تھے اور ڈر بھی بہت لگ رہا تھا۔ تھوڑی دیر بعد ایک بڑی گاڑی رکی اس کے اندر سے دو گارڈ ہاتھوں میں کلاشنکوف پکڑے ہوئے نکلے اور فرنٹ سیٹ کا دروازہ کھلا تو باہر ایک تگڑا کلین شیو آدمی نکلا اس نے اپنے ساتھیوں سے پوچھا کہ کیا ہوا؟ انہوں نے اپنی گاڑی دکھائی اور غلطی بھی ہماری تھی جسے ہم نے تسلیم کیا۔ تھوڑی دیر بعد وہ خود ہی کہنے لگے ”اوئے جانے دو یار جانے دو، صوفی صاحب ہیں“ (چونکہ سب نے داڑھی رکھی ہوئی ہے اور ٹوپی پہنی ہوئی تھی) اس کے ساتھی اس کا منہ تکنے لگے اور ہم اللہ کا شکر ادا کرتے ہوئے واپس آئے کہ سورۃ قریش کی برکت سے اللہ نے کتنی بڑی مصیبت سے بچا لیا ورنہ نقصان کم و بیش 15 سے 20 ہزار کا ہوا تھا۔ **(الف۔ص)**

## درس میں آنے کیلئے موٹر سائیکل کا انتظام

**السلام علیکم!** آج کی بات ہے جب میں نے تسبیح خانہ میں آنا تھا اس دوران ٹریفک بہت زیادہ تھی میں نے سوچا کہ گاڑی یہاں پارکنگ پلازے میں چھوڑ دیتا ہوں اور موٹر سائیکل پر چلا جاتا ہوں۔ میں نے رینٹ والے کے پاس لڑکے کو بھیجا کہ جاؤ موٹر سائیکل لے آؤ۔ وہ 25 منٹ بعد آ کر کہنے لگا کوئی بھی موٹر سائیکل موجود نہیں ہے۔ میں نے کہا یہ کیسا ہو سکتا ہے؟ میں سورۃ قریش پڑھتا ہوا موٹر سائیکل والے کے پاس گیا تو فوراً ہی اللہ پاک نے ”سورۃ قریش“ کی برکت سے اس کے پاس ایک موٹر سائیکل بھیج دی جس پر بیٹھ کر میں وقت پر تسبیح خانے درس میں پہنچ گیا۔ اللہ تعالیٰ نے ان اعمال کی برکت سے ایسے فائدے دیئے ہیں جس کی مثال نہیں ملتی۔ **(فیصل بٹ)**

## ناحل ہونیوالے مسائل حل

**السلام علیکم!** میں دوسری بار حضرت جی دامت برکاتہم کی خدمت میں تسبیح خانہ



حاضر ہوا ہوں۔ اللہ کریم آپ کو صحت و تندرستی عطا فرمائے اور آپ اسی طرح مخلوق خدا کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنتوں اور قرآن پاک کی تعلیم کو درس و وظائف کے ذریعہ نفع دیتے رہیں۔ میں آپ کے بتائے ہوئے وظائف توجہ، دھیان اور یقین کے ساتھ پڑھ رہا ہوں۔ آپ دامت برکاتہم نے مجھے ”سورۃ قریش“ بکثرت پڑھنے کیلئے ارشاد فرمائی تھی الحمدللہ! اس وظیفے کی برکت سے اللہ پاک نے میرے وہ تمام مسائل حل کر دیئے ہیں جو عرصہ دراز سے میری جان کے دشمن بنے بیٹھے تھے اور حل ہونے کا نام نہیں لے رہے تھے۔ اب جب بھی مجھے کوئی مشکل یا مسئلہ پیش آتا ہے تو میں اپنے اس مسئلے کی نیت سے سورۃ قریش پڑھنا شروع کر دیتا ہوں جس کی برکت سے میرا وہ مسئلہ کچھ ہی پل میں حل ہو جاتا ہے اور مجھے کوئی پریشانی وغیرہ نہیں ہوتی۔ **(شفقت محمود، فیصل آباد)**

## بدترین ٹریفک جام سے چھٹکارا

**السلام علیکم!** میرا نام عبدالمنان ہے۔ میرا آج کا ہی مشاہدہ ہے کہ آج ہم لوگ لاہور آنے کیلئے لالہ موسیٰ سے تقریباً صبح 11 بجے نکلے تھے۔ راستے میں کچھ کام بھی تھے اور ہم نے ٹائم پر یہاں تسبیح خانہ میں درس کیلئے بھی پہنچنا تھا۔ جب ہم مرید کے کے قریب پہنچے تو وہاں پر کوئی حادثہ وغیرہ ہوا تھا جس کی وجہ سے 6,5 گھنٹے سے ٹریفک جام تھی جس کے کھلنے کا ہم لوگوں نے بہت انتظار کیا لیکن کوئی راستہ نہ ملا۔ اس وقت میں ”سورۃ قریش“ پڑھ رہا تھا جو میں نے اور زیادہ پڑھنی شروع کر دی اور اللہ پاک سے دعا کرنا شروع کر دی کہ یا اللہ پاک! ہم نے تسبیح خانہ درس میں پہنچنا ہے اور راستے میں کچھ کام بھی ہیں ہمیں اس رش سے نکال دے۔ کچھ ہی منٹوں میں اللہ تعالیٰ نے آسانی فرمائی، راستہ دلا دیا، ہم رش سے بھی نکلے اور الحمدللہ میں نے عصر کی نماز یہاں تسبیح خانہ میں آ کر پڑھی۔ حالانکہ ٹریفک کا رش دیکھ کر ایسا لگتا تھا کہ جیسے ہم عشاء تک بھی نہیں پہنچ سکیں گے۔ **(عبدالمنان)**

## اب باآسانی سواری مل جاتی ہے

السلام علیکم! میرا نام محمد نوید ہے اور میں لاہور کا رہائشی ہوں۔ میرے پاس اپنی سواری نہیں ہے جس کی وجہ سے مجھے گھر سے کام پر جانے اور گھر واپس آنے کیلئے لوکل ٹرانسپورٹ پر سفر کرنا پڑتا ہے۔ رکشہ یا گاڑی وغیرہ نہ ملنے کی وجہ سے میں اکثر کام سے لیٹ ہو جاتا تھا اور اگر بس وغیرہ آتی بھی تو اس میں بیٹھنے کیلئے جگہ نہ ملتی۔ پھر میں نے اس کیلئے ''سورۃ قریش'' پڑھنا شروع کر دی الحمدللہ! اس کی برکت سے مجھے باآسانی اور بہترین سواری مل جاتی ہے اور میں ٹائم پر کام پر پہنچ جاتا ہوں۔

**(محمد نوید، لاہور)**

## والدہ کو ٹانگ کے درد سے فوری شفاء

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ! حضرت صاحب نے اپنے ایک درس میں جسم کے کسی بھی حصے میں درد کیلئے چاہے وہ جیسا مرضی درد ہو اس سے فوراً شفاء کیلئے ''اول و آخر 3 بار درود شریف کے ساتھ 11 بار سورۃ قریش'' پڑھ کر درد والی جگہ پر دم کرنے کا عمل بتایا تھا۔ میری والدہ کو اکثر ٹانگوں میں درد رہتی تھی۔ ایک بار رات کو میں سویا ہوا تھا کہ اچانک مجھے کسی کے رونے کی آواز آئی۔ میں نے باہر نکل کر دیکھا تو میری والدہ درد کے مارے رو رہی تھیں۔ میں نے وضو کر کے اول و آخر تین بار درود شریف کے ساتھ گیارہ مرتبہ سورۃ قریش پڑھ کر دم کیا تو چند ہی لمحوں میں انہیں شفاء مل گئی اور وہ آرام سے سو گئیں۔ **(ارشد حسین)**

## سورۃ قریش سے اللہ پاک نے کرشمہ کر دکھایا

السلام علیکم! میرا نام اشفاق احمد ہے اور میں خیر پور سندھ سے آیا ہوں۔ میں آپ کو سورۃ قریش کے کرشمے کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ اللہ پاک نے سورۃ قریش کی برکت سے ایسا کرشمہ دکھایا کہ سب حیران ہو گئے۔ ہمارے بینک میں اکثر کمپیوٹر سسٹم خراب رہتے ہیں ایک بار ہمارے بینک کا مین سرور (کمپیوٹر) خراب ہو گیا



جسے ٹھیک کروانے کی بہت کوشش کی لیکن وہ چلنے کا نام نہیں لے رہا تھا جس کی وجہ سے پورے بینک کا نظام درہم برہم ہو گیا اور کوئی کام بھی نہیں ہو رہا تھا۔ میں نے ''سورۃ قریش'' اس کی نیت سے مسلسل پڑھنا شروع کر دی اور پڑھ کر کمپیوٹر کے ادھر اُدھر ہاتھ مارتا رہا اور ساتھ حضرت جی دامت برکاتہم کا درس لگا کر اس کمپیوٹر کے اوپر رکھ دیا اور ساتھ تصور کر کے اس پر پھونکتا رہا۔ الحمدللہ! اللہ پاک نے اس عمل کی برکت سے ایسا کرشمہ کیا کہ وہ سرور (کمپیوٹر) چند ہی لمحوں میں چل گیا اور سارے بینک کا عملہ یہ دیکھ کر بہت حیران ہوا کہ یہ کرشمہ ہے اور مجھے کہنے لگے کہ اشفاق صاحب واقعی آپ تو کوئی عامل بنتے جا رہے ہو۔ میں نے انہیں کہا کہ یہ سب اللہ پاک کے کلام کی برکت اور میرے مرشد دامت برکاتہم کی توجہ سے ہے۔

## جام ٹریفک چلنا شروع ہو جاتی ہے

سورۃ قریش کو الحمدللہ میں نے ٹریفک کے معاملات میں بھی آزمودہ پایا ہے۔ کیونکہ اکثر ٹریفک جام رہتی ہے جس کی وجہ سے مجھے بینک جانے میں دیر ہونے کا خدشہ ہوتا ہے لیکن جب بھی رش ہوتا ہے تو میں ''سورۃ قریش'' پڑھنا شروع کر دیتا ہوں۔ الحمدللہ اس کی برکت سے ٹریفک چلنا شروع ہو جاتی ہے اور میں وقت پر بینک پہنچ جاتا ہوں۔ **(اشفاق احمد، خیر پور سندھ)**

☆......☆......☆